بسم اللہ الرحمن الرحیم

وفی انفسکم افلا تبصرون ٭

ع٢٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٨٩ | ٣٣٩ | ٦٦ | ١٠٣ |
| ٦٥ | ١٣ | ٣١٨ | ٣٣٠ |
| ١٠٤ | ٦١ | ٣٢٧ | ٢٨٧ |
| ٣٢٨ | ٢٩٠ | ١٠٥ | ٦٧ |

# سلوک قلندری



ارشادات قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین حضرت مرشدی ومولائی
مولوی شاہ میر احمد حسین صاحب قبلہ یاسین چشتی القادری مدظلہ العالی

(جلد اول)

بامدعی مگوئید اسرار عشق ومستی ٭ تا بے خبر بمیرد در رنج خود پرستی
سخن با مرد صحرائی الا اے مغربی کم گو ٭ کہ صحرائی نمی داند زبان اہل دریا را

(جامع)

شاہ سید علی رضا رضائے الٰہی عرف پلاس پوش قلندر

# غزل

سرمست در حقوق محبت برای ما | مشتاق از دو دیده شد آبهای ما

ما نوح را ز طوفان سرگشته کرده‌ایم | موسی ز شعیب یافته قوت عصای ما

انگشتری سلیمان با دیو داده‌ایم | یعقوب غنچه دگر نکند در تمنای ما

گاهی در افگنیم به آتش خلیل را | قربان کند اگر چه پسر در تمنای ما

ما اره را بتارک سر زکریا کشیم | یحیی کشیده مرد صد زند در تقضای ما

دندان مصطفی را ای دوست بشکنیم | ایوب نما برآمده در رحمت ما

گه چاشنی زهر بحلق حسن کنیم | گه تیغ بر حسین کشد کربلای ما

بیگانه را چه کار بود در بلای غم | سکان ز راست که خاص آشنای ما

فرعون را ندادیم ای دوست دردسر | زیرا که او نداشت سر درد بلای ما

ما پروریم دشمن و ما می‌کشیم دوست | کس را مجال نیست به چون و چرای ما

حافظ همیشه ناله کشد در بلای غم | باشد که خود علاج کند در بلای ما

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# دیباچہ

الحمد للہ نحمدہ و نستعینہ و نستغفرہ و نؤمن بہ و نتوکل علیہ و نعوذ
باللہ من شرور انفسنا و من سیات اعمالنا من
یھدہ اللہ فلا مضل لہ و من یضللہ فلا ھادی
لہ و نشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک
لہ و نشھد ان محمد عبدہ و رسولہ اما بعد
فخیر الحدیث کتاب اللہ و خیر الھدی ھدی محمد صلی اللہ علیہ وسلم

وکل محدثۃ بدعۃ وکل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار۔

اس فقیر حقیر سراپا تقصیر نے جب حالات زمانہ پر نظر کی اور عامہ خلائق کے خیالات سے یک گونہ آگاہی حاصل کی تو یہہ محسوس ہوا کہ ایسے زمانہ مین جبکہ عام طور پر علم فلسفہ و ہیئت و ہندسہ کا چرچا ہے اور تعلیم عام ہو گئی ہے عوام الناس کے خیالات مذہب کی طرف سے کھینچتے جا رہے ہین اور ہمارے گروہ اہل سنت والجماعت میں بلحاظ عقاید متعدد فرقے ہو گئے ہین جو عام طور پر اگرچہ طریقہ سنت کا اظہار کرتے ہیں مگر بدعقیدگی میں بہت ہی مختلف الخیال ہیں اور صحیح عقیدہ سے بہت دور اگر ہمارے مسلمان بھائی اپنے برگزیدہ نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم کی صحیح طریقہ پر پیروی کرین تو آج پھر ان کو وہی

عروج حاصل ہو سکتا ہے جو پچھلے زمانہ میں حاصل تھا۔ بہرحال
عام طور پر جو زہریلے خیالات ہمارے بھائیوں میں پھیلے ہوئے
ہیں۔ ان کا ذکر مجملاً ذیل میں کیا جاتا ہے جس سے ناظرین کرام کو
اندازہ ہوگا کہ بعض ایسی فروعات اور خفیف اختلافات ہی جب
قوم میں پیدا ہو جاتے ہیں تو وہ قوم کے زوال و ذلت کا باعث
ہوتے ہیں اور حابط اعمال خیر ثابت ہوتے ہیں۔ چنانچہ اہل سنت والجماعت
بلحاظ عقائد عمومی اس وقت تین گروہ پر منقسم ہو گئے ہیں و ہو ہذا۔
(۱) ایک گروہ ان علماء و فضلا کا ہے جو بالکل پابند شریعت
اور ظاہری احکام کا نہایت شدت کے ساتھ متبع ہے۔ اس گروہ کا
عمل نہایت پاکیزہ ہے اور اس کا وجود اوائل زمانۂ اسلام سے
باعث اصلاح معاشرت مسلمین ثابت ہوا ہے۔ لیکن فی زمانا

چونکہ اس گروہ کے اکثر ارکان علوم جدیدہ مثل ہیئت و فلسفہ
و ہندسہ وغیرہ سے نابلد محض ہین اور سوائے فقہ و حدیث
کے دیگر دنیوی علوم مین ان کو بالکل دستگاہ نہیں ہے
اس وجہ سے آج کل کے تعلیم یافتہ طبقے پر ان کا کوئی خاص
اثر نہیں اور یہہ تعلیم یافتہ گروہ ایسے علما کو تو ان کا خطاب دیکر
ان کی پیروی کو تضییع اوقات پر محمول کرتا ہے۔

(۲) دوسرا گروہ ان صوفیہ مشایخین اور درویشوں کا
ہے جو علوم باطینہ کے حامل ہین۔ اس گروہ کا وجود بھی اوائل
زمانہ اسلام سے نہایت مفید اور باعث اصلاح عقائد و تزکیۂ
نفوس خلائق رہا ہے لیکن آج کل کے مقتدایان قوم کچھ تو
عوام الناس کی بیہ توجہی اور دنیا طلبی کی وجہ سے صحیح تعلیم

تصوف کو اپنے معتقدین و متبعین مین پھیلانے سے تامل کرتے ہین اور کچھ تو اس خوف سے بھی کہ اگر ان نوجوانان ملک کو صحیح تعلیم دیکر تزکیۂ نفس کی جانب مائل کرایا جائے گا تو وہ مذہب ہی سے کنارہ کش ہو جائیں گے۔ اور اسی لئے رسمی مریدی و بیعت پر اکتفا کیا جاتا ہے چنانچہ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ اکثر طالبین یا تو الحاد و شرک مین مبتلا ہو جاتے ہیں یا سرے ہی سے اس علم سے ان کی عقیدت زائل ہو جاتی ہے چونکہ جو حقائق و دقائق و معارف سینہ بسینہ فقراء و صوفیائے اسلام کو پہونچے ہین وہ ان تک نہیں پہونچتے اور اس طریقہ سے بجز پابندی رسمیات کوئی خاص فائدہ مرید کو نہیں ہوتا تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ تعلیم یافتہ طبقہ مین یہ گروہ جہل و خود غرضی کی صفات سے متصف کیا جاتا ہے۔

(۳) تیسرا گروہ ان لوگوں کا ہے جو علوم جدیدہ سے واقفیت حاصل کرنے اور ملک مین اچھی خدمات حاصل کرنے کے بعد دنیاوی وجاہت وامتیاز کے علاوہ دینی معلومات کے بھی ….ی ہین۔ اور ان کا اکثر و بیشتر حصۂ عمر علاوہ علوم جدیدہ کے علوم دین سے متعلق کتب کے مطالعہ مین گزرتا ہے اور چونکہ سہ روگرد متذکرہٗ صدر کے متعلق اون کے دلون مین عظمت وہیبت باقی نہیں رہی ہے اور ہماری قوم کے اکثر علما ومشایخین نے قناعت و توکل کو جوان کے لئے باعث عزت تھا ترک کر دیا ہے اور امرا اور حکام کے محتاج ہوگئے ہیں اس وجہ سے یہ تعلیم یافتہ طبقہ اپنے معلومات دینی کے حصول کا ذریعہ علما ومشایخین کو نہیں بناتا بلکہ بعض مریدی یا شاگردی کے بعد اُن سے مختلف العقیدہ ہوکر مطالعہ کے ذریعہ

اپنی معلومات دینی کو ترقی دینا چاہتا ہے۔ چونکہ ہر علم کے حصول
کے لئے خواہ وہ دینی ہو یا دنیوی استاد کامل کا ہونا ضروری ہے اور
بلا استاد کامل کسی علم کا بھی صحیح اکتساب ناممکن ہے اس
لئے اس کا لازمی نتیجہ ضلالت ہے اور ایسے صوفیا کے کلام میں (جو اپنے
آپ کو فنا فی اللہ کئے ہوئے تھے اور یہ مقام اُن کو ریاضات شاقہ
اور تزکیۂ نفس و تصفیۂ قلب و تجلیۂ روح کے بعد حاصل ہوا تھا
اور ان کے اپنے واردات و مشاہدات سے متعلق تھا)
کہیں بظاہر مسائل شرعیہ سے اختلاف دکھائی دیتا ہے۔
درحالیکہ حقیقتاً بلحاظ مقامات ان کا کلام بالکلیہ بموجب قرآن
وحدیث ہے چنانچہ سعدی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں ؎

سعدیا سعدی کہ راہ صفا ✤ تواں رفت بجز در پے مصطفےٰ

علاوہ اس کے اس زمانہ کے جہلائے خوف اور تنبیہ سے بچنے کے خیال سے بعض صوفیا و محققین مثل عمر خیام و حافظ شیرازی و امیر خسرو وغیرہم رحمتہ اللہ علیہم اجمعین نے اشارات و استعارات کے ذریعہ علم تصوف و علم توحید کو بیان کیا ہے۔ ان بزرگواران کے کلام کو بغیر واقفیت اصطلاحات اور بلا استاد کے اگر پڑھا جائے تو سوائے گمراہی کے کیا حاصل ہو سکتا ہے چنانچہ مولانا فرماتے ہیں ؎

پیر را بگزین کہ بے پیر این سفر
ہست بس پر آفت و خوف و خطر
ہر کہ او بے مرشدے در راہ شد
او ز غولان گمرہ و در چاہ شد

حیثیت میں ہر فن کے نقالوں کی کثرت رہی ہے اور

عادت اللہ یہی ہے کہ اصل سے نقل میں زیادہ چمک

دمک ہوتی ہے اور اکثر مردمان ظاہربین ظاہری وجاہت کے

گرویدہ ہو کر ایسے حضرات کے سپرد ہو جاتے ہیں اور آخر میں

پشیمان ہوتے ہیں۔ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اِنَّمَا اَخَافُ عَلٰی اُمَّتِی الْاَئِمَّةَ الْمُضِلِّیْنَ۔ (ابوداؤد و ترمذی)

ترجمہ: سوا اس کے نہیں کہ ڈرتا ہوں میں اوپر امت اپنی کے

سرداروں گمراہ کرنے والوں سے۔

ان امور اور زمانہ کی حالت کے نظر کرتے ہوئے اس فقیر

کو یہ خیال پیدا ہوا کہ نکات علوم و دقائق و حقائق و معارف سے

متعلق جو ارشادات و اسرار توحید سینہ بسینہ اس فقیر کو اپنے

مرشدو مولا مولوی شاہ میر احمد حسین صاحب قبلہ بانی تہذیب نقابی
مدظلہ العالی سے پہونچے ہیں۔ ان کو بجنسہٖ شایع کروا دیتا ہوں۔ ان
کے ملاحظہ کے بعد طالبان راہ حق کو صحیح نکات علم دینی سے
کما حقہ واقفیت و آگاہی ہو اور اس علم کے متعلق عام تعلیم یافتہ
طبقہ کو جو غلط فہمی پیدا ہو گئی ہے وہ رفع ہو۔

بالآخر یہ عرض ہے کہ فقیر اس کتاب کو اپنے مرشدزادہ
میاں احمد انوار الحق صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ وطال اللہ عمرہ کے
نام سے معنون کرتا ہے۔

مکن اے صوفیان خام یاری ٭ کہ باشد کار خامان خام کاری
فان العلم للاشراف شرفا ٭ وللارذال مذموماً مدحورا
سبحان ربک رب العزت عما یصفون وسلام ...

علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین ؞ ؞

## خادم الفقراء

شاہ سید علی رضا رضائے الٰہی عرف پڑس پوش قلندر
چشتی القادری الحنبلی السنوسی المحمدی۔ خلیفہ حضرت مولانا
ی شاہ میر احمد حسین صاحب قبلہ بالیٹن چشتی القادری
ہ العالی۔

---

# فہرست مضامین

| نمبر شمار | تفصیل مضامین | از صفحہ | تا صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |

هذه الشجرة الطيبة اصلها ثابت وفرعها

فی السماء

قول

الم کهیعص حم عسق

طٰہٰ یٰسین

شجرۂ چشتیہ عالیہ

ول



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

الحمد للہ الذی اختار من عبادہ بخدمت الفقراء وجعلھم من جملۃ احبّاءہ واصفیاءہ وشرفھم علی الفضلاءہ والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا وحبیبنا محمد وآلہ واصحابہ الکرام الی یوم الدین والی یوم نظہر الحق والیقین ۰ اما بعد فھذا سلسلتی من مشایخی فی طریقت الچشتی رضوان اللہ علیھم اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

(۱) خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی من جانب رب الجلیل ورب العزت العرش العظیم جل جلالہ وعم نوالہ عظیم الشانہٗ

وقدیم الذات عن حضرت سید الکونین رسول رب العالمین خواجہ ہر دو سرا احمد المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم را رسید۔

(۲) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت مدینۃ العلوم والمطالب امام المشارق ومغارب امیر المومنین وامام الاشجعین حضرت علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ را رسید۔

(۳) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت ابی النصری الحسن البصری الانصاری رضی اللہ عنہ را رسید

(۴) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت ابی الفضل عبدالواحد بن زید رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۵) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی

حضرت خواجہ ابی الفیض فضیل ابن عیاض رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۶) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ خواجگان ولی کامل سلطان ابراہیم ابن ادہم البلخی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۷) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۸) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ امین الدین ابی ہبیرۃ البصری رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۹) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و

باطنی حضرت خواجہ ابراہیم مشاد علو دینوری رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۰) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سلسلت چشتیان خواجہ خواجگان ابی اسحٰق شامی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۱) بعدازین خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ قدوۃ الدین ابی احمد ابن خرسنافتہ الچشتی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۲) بعدازین خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ ناصر الدین ابی محمد ابن احمد چشتی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۳) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و

باطنی حضرت خواجہ ناصرالحق والدین ابی یوسف رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۱۴) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ قطب الحق والدین مودود چشتی رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۱۵) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ مخدوم حاجی شریف زندنی رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۱۶) بعدازیں خرقہ خلافت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ عثمان ہارونی رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۱۷) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ خواجگان سلطان الہند غریب النواز

خواجہ معین الدین حسن سنجری ثم الاجمیری رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۸) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اوشی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۱۹) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ فریدالدین مسعود گنج شکر اجودھنی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۰) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سلطان العارفین نظام الدین محمد ابن احمد بدایونی بخاری رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۱) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری

وباطنی خواجہ نصیر الدین محمود چراغ دہلی اودھی چشتی رضی اللہ عنہ
را رسید۔

(۲۲) بعدازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری
وباطنی حضرت خواجہ ابوالفتح الولی الاکبر الصادق سید محمد حسینی الملقب با
گیسودراز بندہ نواز رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۳) بعدازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری
وباطنی حضرت خواجہ شاہ جمال الدین عبداللہ مغربی رضی اللہ عنہ
را رسید۔

(۲۴) بعدازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری
وباطنی حضرت خواجہ شاہ کمال الدین واصل الاسرار بیابانی رضی اللہ عنہ
را رسید۔

(۲۵) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید شاہ میران جی شمس العشاق رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۶) بعد ازین خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید برہان الدین محبوب سبحانی بیجاپوری رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۷) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ حاجی اسحٰق چشتی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۸) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ راجی محمد چشتی رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۲۹) بعد ازیں خرقہ خلافت اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت

خواجہ جنید ثانی چشتی رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۳۰) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ شاہ ہدایت اللہ اعمیٰ رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۳۱) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید کمال الدین بخاری رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۳۲) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید جمال الدین چشتی رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۳۳) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ سید محمد الملقب بہ شاہ میر رضی اللہ عنہ رارسید۔

(۳۴) بعدازیں خرقہ خلافت واجازت ہمہ ارشاد ظاہری وباطنی حضرت خواجہ سید کمال الدین شیخ خاندان چشت رضی اللہ عنہ

را رسید۔

(۳۵) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید علاء الدین رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۳۶) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید برہان الدین پروردگار رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۳۷) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت خواجہ سید سلطان محمود اللہ شاہ حسینی الملقب بہ شاہ جی صاحب رضی اللہ عنہ را رسید۔

(۳۸) بعد ازیں خرقہ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی حضرت محمد کمال اللہ شاہ گہ ارضی اللہ عنہ را رسید

(۳۹) بعدازیں خرقۂ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی نبیرہ شاہ احمد حسین چشتی را رسید۔

(۴۰) بعدازیں خرقۂ خلافت و اجازت ہمہ ارشاد ظاہری و باطنی و خرقۂ درویشی ہم شاہ سید علی رضا را دادہ از نکات علوم و دقائق و حقائق و معارف آگاہ نمود خلافت و اجازت برضا و رغبت خود دادہ ام۔

اللهم بحرمت هذه الاسماء وبحرمت النبي صلى الله عليه وآله واصحابه وسلم تسليما كثيرا كثيرا برحمتك يا ارحم الراحمين.

این چند کلمہ برائے سند و اجازت فقیر گردانیدن دیگران را در سلسلہ چشتیہ عالیہ از رضا و رغبت خود بمقام حیدرآباد دکن

محلہ زنڈیڈ لنبی بازار در گروہ پاکبازان حیدرآبادی بہ این شاہ سید علی رضا
رضائے الہٰی عرف پلاس پوش قلندر را تحریر نمودہ دادہ ام خداوندا
این فقیر و تابعان این فقیر را بر جادہ شریعت غرہ مستحکم بدارد
در مشاہدۂ توحید وجودی مدام مستغرق بدار آمین یارب العالمین۔
بحق محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین ہ
المرقوم ۲۰ صفر المظفر ۱۳۵۲ھ

العبد

شاہ احمد حسین چشتی القادری

# فرہنگ

کشف و شہود = مرتبہ عین اللہ را گویند +

چلیپا = عالم طبائع را گویند +

دیر = عالم انسانی را گویند +

کلیسا = عالم حیوانی را گویند +

طامات = معارف را گویند +

جفا = پوشانیدن دل سالک از مشاہدہ +

جور = باز داشتن سالک از سلوک عروج +

خشم = ظہور صفات قہر را گویند +

دلدار = صفت باطنی را گویند +

دلبر = صفت قابضی را گویند +

زلف = غیب و ہویت را گویند +

گیسو = ظاہر طالب را گویند +

میخانہ = عالم لاہوت را گویند +

بادہ = عشق را گویند +

وصل = عبارت است از نسیان خود بہ شہود نور وجود حق تعالیٰ +

بتکدہ بتخانہ ۔ شرابخانہ ۔ دیر ۔ خرابات و عالم معنی = باطن عارف کامل را گویند +

پیر مغان = پیر خرابات ۔ خمار ۔ بادہ فروش = مرشد را گویند +

مستی = فرو گرفتن عشق با جمیع صفات +

مست وخراب = استغراق راگویند+

مست وشیدا = اہل حزن وذوق راگویند+

اقامت = غلبۂ عشق راگویند+

رجعت = از مقام وصول بہ قہر بطریق انقطاع راگویند+

قلاشی = معاشرت ۔ مباشرت = اعمال راگویند+

اوباش = آنکہ غم ثواب وعقاب نہ کنند+

قلندر وقلاش = اہل صفا واہل ترک واہل فنا راگویند+

شمع = نوراللہ راگویند+

کباب = پرورش دل وتجلیات حق+

صبوحی = محادثہ راگویند+

صبح = طلوع احوال واوقات واعمال راگویند+

بامداد = مقام بازگشت احوال واوقات +

کفر = تاریکی را گویند +

بت وشاہد معانی = مقصود را گویند +

وفا۔ عنایت ازلی را گویند +

غمگساری = صفت رحمانی را گویند +

خال سیاہ = عالم غیب را گویند +

تفرید = عبارت است از تنہا کردن دل از جمیع ماسوی اللہ +

ترسا = مرد روحانی را گویند کہ از صفات ذمیمہ نفس امارہ خلاصی

یافتہ باشد ومتصف بہ صفات حمیدہ باشد +

ترسا بچہ = واردات غیبی را گویند کہ از عالم غیب در دل سالک فرود آید +

گبر وکافر = کسے کہ یکرنگ در وحدت شدہ ورد سے از ماسوی اللہ

برتافتند +

مئے = ذوق را گویند کہ از دل سالک سرزند و او را خوش وقت گرداند +

ساغر و پیمانہ = کسے کہ مشاہدہ انوار غیبی و ادراک مقامات کند +

زنار = علامت یک رنگی و یکجہت شدن را گویند +

یار - دلبر - صنم - دوست - محبوب = تجلی صفات را گویند +

غمزہ - بوسہ - فیض = جذبہ باطن را گویند +

لب و دہان = صفت حیات را گویند +

چشم - ابرو - جمال = کلام و الہام غیبی را گویند +

کلاہ چار ترک = ترک فنا - ترک بقا - ترک یاد - ترک ریب را گویند -

شیدا = اہل جذبہ و اہل شوق را گویند +

ساقی و مطرب - فیض رسانندگان معنی را گویند +

شراب و بادہ = بمعنی محبت است +

مئے لعل = خون عاشقان کہ از راہ دیدہ در جام گنارش ریزند +

اتحاد = عبارتست از استغراق در ہستی حق جل و علی +

سعادت = عبارتست از خلاص شدن بدیدن حق تعالیٰ +

شقادت = عبارت است از حق تعالیٰ باز ماندن +

## نعت

ذات احد تیرا ہے مسمیٰ تو ہی مجرد نام محمدؐ
حق ستی تیرا تجھ ستی حق کا ہو دے کلام محمدؐ

کام خدا کا منیت نمائی جسکو کہیں ایجاد و تکوین
کام ترا ہی ہست نمائی یعنے ثنائے نام محمدؐ

تین کو دکھانا جیونکہ ترا جی ہست حقیقی یعنے خدا کو
آپ نہیں ہو ہے کو دکھانا تجھکو سجے مادام محمدؐ

شاہد بزم محبت دیکھنے اپنا طلعت تجھ
ذات کو تیرے آئینہ کیتا کنہ کو تیری جام محمدؐ

ہے حقیقت بی شکل و شبہت ذات تری اوصاف ہے تجھ
ذات و صفات حضرت ذوالجلال و ذوالاکرام محمدؐ

واجب ممکن تا ظروف عارف شاہد و واحد جملہ مراتب
تو ہی خدا کا ہے آئینہ تیری نور کے سب اقسام محمدؐ

کنت نبیاً آدم بین الطین ہے تلقین کہ حق نے — تجھکو ابو الارواح کیا تجھ جد کو ابو الاجسام محمد

نوح و خلیل و موسیٰ و عیسیٰ تجھ سے شفاعت خواہ تمامی — یوسف و ذو القرنین و سلیمان بندی تیرے ادہم محمد

تیری تصرف میں ہے ہمیشہ ملک نبوت شہر ولایت — جملہ نبی تمام تیرے اور جملہ ولی خدام محمد

تب ستی پایا عرش بریں نے عز و شرف اضعاف مضاعف — جب ستی آئے فرق پر اوسکے پاک تیرے اقدام محمد

شمس و قمر کو تیری جبین کے نور سیتی خلق کیا ہے حق — رخ ستی تیرے صبح بنایا زلف سے تیرے شام محمد

گر تو نہ آتا عالمیاں کو راہ ہدایت کون دکھاتا — کون لیجاتا حق کی طرف سے خلق کے تیں پیغام محمد

جس نے نہ بھولا یاد ترا وہ ذکر الٰہی میں ہے دمادم — جس نے قبولا حکم ترا وہ امر خدا کا رام محمد

عین خدا اور غیر خدا جو سر حقیقی تجکو نہ بوجھا — پختہ نہیں ہے خام سمجھ میں خاص نہیں ہے عام محمد

حال ترا ہے سر حقیقت فعل ترا ہے امر طریقت — قول ترا ہے راہ شریعت دین ترا اسلام محمد

ہے یہ سراج شہیر جو تجھ دیدار کی گلزار کا گلچین — اوس کے طفیل یکبار دکھا مجھ اپنا رخ گلفام محمد

رویت حق اور تیری شفاعت مطلق خاص اور عام کو ہے — آخرت و دنیا میں کمال الدین کو دلا انعام محمد

ھو ھو ھو

رب یسّر ولا تعسّر علینا یا رب

# اصولِ تصوّف

| جملۂ تشبیہ | جملۂ تنزیہ |
| --- | --- |
| محمد الرسول اللہ اوست | لا الٰہ الا اللہ اوست |
| فرق | جمع |
| غیریت | عینیت |

تنزیہ مع التشبیہ تشبیہ مع التنزیہ

(دو ذات کا ثبوت) لا الٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ

ہمہ اوست

# (جمع الجمع)

الجمع بلا فرق — الفرق بلا جمع

تعطیل — تشریک




ملاحظہ ہو حدیث ترمذی شریف

# رُباعی

منظور ہے عامی کو فقط چہرہ فرق ٭ ہے خاص محب لجہ جمع میں غراق
کرتا ہے اخص یہہ دونوں ضد کو باہم ٭ جیون شرق یہ غرب جمع اور غرب یہ شرق

## ثبوت بیان جملہ تنزیہ مع التشبیہ

جمع والا ہے فرق سے بے بہر
فرق والا ہے جمع سے محروم
صاحب جمع جمع ہے مامون
زانت ہر دو جانب مذموم
کیوں نہ ہو بندۂ آلہ نما
پیر کشمیر ہے مرا مخدوم
رمز توحید سے نہیں خالی
خواہ نثر کمال یا منظوم

# "ثبوت بیان جملہ تنزیہ"

حق ہے موجود غیر حق معدوم
ما دری اس کی کیفیت معلوم

جنب میں ہستی حقیقی کے
کالعدم ہے یہ ہستی موہوم

اس پہ ہے لاالٰہ الا اللہ
نص قطعی نہ ظنی مکتوم

اور اسی مدعا پہ ہے شاہد
وحدہٗ لاشریک کا مفہوم

ظاہر و باطن اول آخر حق
ہے کتاب مجید میں مرقوم

من جمیع الوجوہ غیر خدا
ہے نہ الا کہ اسم بے موسوم

مظہری مُظہری کی نسبت سے
عبد اور رب ہے لازم و ملزوم

عینیت غیریت حقیقی کے
رہ الحاد و شرک سے معصوم

اول حق و بعد خلق پر کس کو نظر | خلق اول و بعد حق کسی کا منظر
کوئی حق مع خلق دیکھے مع حق | کوئی ناظر حق فقط ر ہے بینا تر

موجود دو یک مقید و یک مطلق | سب کوئی کہیں اس کو خلق اور اسکو حق
پر انمیں حقیقت وجودی اک حق بین | یک دیکھ نہ دو رنگ احول احمق

موجود وجود حق سے ہر شے جب ہے | دعوی انا الحق اوس سے باطل کب ہے
ہے عبد عبد سو رب ربا و یدان | پر عبد وہ حیثیت سے عین رب ہے

جسو میں ہو نہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا ۔ آشکارا ہو نہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا
پیر کی ذات صفت باطن و ظاہر ہے مراد ۔ میں تو نامی نہ میاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

متلبس ہو وہ یک پیو صد جلوہ نما | در لباس دو جہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو ہی ہست بجز نیست نہیں پیو کا غیر | عین ایسا ن یہ بیاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو زمین پیچ زمان پیو مکین پیو مکان | پیو تن پیو ہی جاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو کو پیر سے پایا ہے وگرنہ تو محال | پیر تول فیض رساں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو نے پیر کی گھونگٹ میں دکھایا ہے جمال | یہ عجب ناز نہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو نے پیر نما آپ سوا ہے ورنہ | پیو بے نام و نشاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

میں تو سمجھا تھا مرا پیو ہے سینے سے جدا | سر بسر وہم و گماں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیر نے پیو کو ہر شئے میں بتایا ہے مجھے | عین تو وہ پیو کہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

پیو کو سب پیر دکھلانے مرے شیرا ہے کمال | پیر شہ میر ضماں تھا مجھے معلوم نہ تھا

(۷)

افراط و تفریط سے اے عارف باللہ | توحید الہی کو نگہ رکھ کہ دیگاہ

افراط سو تشریک ہے تفریط سو تعطیل
اوسط رہ توحید ہے اے سائر الی اللہ

اس دو نو کے درمیان دو ایک ہے یوں جیون
زلفین کے مابین رخ دلبر دلخواہ

اثبات دو معبود ہے تشریک شریعت
تعطیل سو ہے نفی وجود اور صفت اللہ

توحید ہے اثبات معبود احد کا
نا ضد جسے نا ند ہے نہ امثال نہ اشباہ

ارباب طریقت کنے توحید و تشریک
ہے دل کا توجہ سوے اللہ سوے اللہ

تعطیل ہے عینیت اوصاف مع الذات
رکھ راہ طریقت میں قدم اس سے حذر چاہ

اوصاف کے تیں ذات سے کہتا ہے جو کوئی عین
اثبات کمالات کا نافی ہے وہ گمراہ

اوصاف میں اور ذات میں جو سات طرح کا
ہے فرق جو بولوں تو نہو قصہ یہ کوتاہ

ہے غیر کی ہستی کا حقیقت میں جو اثبات
تشریک اوسے نفی کرا ہے فانی فی اللہ

ہر شئے میں تجھے ذات خدا کی نظر آتا
توحید حقیقی ہے بس اے باقی باللہ

ہاں عین حقیقی حق اور غیر مجازی
عالم کو سمجھ پڑ نکو تعطیل میں ناگاہ

ہے معرفت اللہ میں توحید و تشریک — دیدار حق در رویت غیر ایسے سخن آگاہ
یعنی کہ خدا خلق کا اور خلق خدا کا — آئینہ تو توحید ہے اور پردہ تو شرک آہ
جانے جو جدا ذات و حقیقت کو خدا کے — وہ صاحب تعطیل ہے در معرفت اللہ
شہمیر کا میں اور یہ مرا قال نہ میرا — العبد وما فی یدہ ملک لمولاہ
واللہ و باللہ کہ میں نیچ ہوں کمالا — ہے مجھ میں جو دستا ہے سو اللہ ہی اللہ

(۴)

کہہ زاہدا حصول کمال اب نہیں تو کب — محبوب کا شہود جمال اب نہیں تو کب
انی قریب تجھکو کہا جب حبیب نے — انصاف کر کہ اوس کا وصال اب نہیں تو کب
دع نفسک تعال کہا تجھکو دوست جب — اوس دوست کے عدو سے قتال اب نہیں تو کب
جس واسطے ہوا ہے تو مخلوق کا سما — عرفان ایزد متعال اب نہیں تو کب
ناحق خیال غیر میں کھویا تمام عمر — چھوڑیگا راست کہہ یہ خیال اب نہیں تو کب

پایا خودی زوال خدائی کا ہے کمال
تحصیل یہ کمال و زوال اب نہیں تو کب

جو قال عین حال ہے اور حال عین قال
حاصل ہوئی وہ قال وہ حال اب نہیں تو کب

جب فاسئلو کہا ہے خدا اہل ذکر سے
اے غافلان وہ وقت سوال اب نہیں تو کب

جس حق میں لا قیاس بہا ذنب کہے نبی
اس معصیت سے توبہ کمال اب نہیں تو کب

---

کہا ہے قرآن میں نحن اقرب سمجھو اسکو نقاب میں ہے
رکھا نہیں وہ کسی سے پردہ خودی سے تو خود حجاب میں ہے

وہی ہے اول وہی ہے آخر وہی ہے ظاہر وہی ہے باطن
ہے ایک نقطہ کہ جس کا مطلب بیان ساری کتاب میں ہے

مثال ماہی ہے حال اپنا رہے ہمیشہ درون دریا
خبر نہیں ہے کہ آب کیا ہے اگرچہ دن رات آب میں ہے

---

# "اُصول نکات علم و فائق"

منزلؒ ناسوت۔ راہؒ شریعت۔ ذکرؒ جلی

| | | |
|---|---|---|
| اثبات معبودین۔ تشریک۔ افراط | | نفی |
| اثبات الہ واحد۔ توحید۔ اوسط۔ | } | شرک جلی |
| نفی وجود وصفات حق۔ تعطیل۔ تفریط | | تعطیل جلی |

کلمہ شریعت۔ لا معبود الا اللہ

اس ذات کو اے عباد معبود کہو | تم جس سے ہیں اوس کی نہ انز ود کہو
جس ذات او پر وجود اوس کا زاید | بالذات کہاں سی ہوئے موجود کہو

منزل۲ ملکوت۔ راہ۲ طریقت۔ ذکر۲ قلبی

| | |
|---|---|
| توجہ بغیر حق۔ تشریک۔ افراط | نفی |
| توجہ بحق۔ توحید۔ اوسط | |
| صفت عین ذات۔ تعطیل۔ تفریط | شرک خفی |

کلمہ طریقت۔ لامقصود الا اللہ

---

منزل۳ جبروت۔ راہ۳ حقیقت۔ ذکر۳ روحی

| | |
|---|---|
| اثبات موجودین۔ تشریک۔ افراط | نفی |
| اثبات موجود واحد۔ توحید۔ اوسط | |
| عینیت حقیقی غیریت اعتباری تعطیل۔ تفریط | شرک اخفیٰ |

کلمہ حقیقت۔ لاموجود الا اللہ

منزل لاہوت ۔ راہ معرفت ۔ ذکر سری

نفی اثبات ۔ تشریک ۔ افراط

اثبات کا اثبات ۔ توحید ۔ اوسط

حق تعالیٰ کے وجود اور ذات کو جدا جاننا ۔ تعطیل ۔ تفریط

نفی شرک شہود غیر حق

کلمہ معرفت ۔ لا مشہود الا اللہ

---

کفر حق (سچا انکار) ۔ کفر باطل (جھوٹا انکار)

منزل ہاہوت ۔ راہ توحید ۔ ذکر خفی

قرب نوافل لا رب علمی فنا علمی بقا

قرب فرائض ولا عبد حالی فنا حالی بقا

(مقام قرب)

قرب نبی بالا و پستی رفتن است ٭ قرب حق از قید ہستی رستن است

| | |
|---|---|
| حق کی یکتائی سے جو کہ تو آشنا ہوا | وہ گم ہوا نہ بندہ ہوا نہ خدا ہوا |
| بحر زلال سے جو تنک جا ہوا تیرنا | وہ گھل گیا نہ ملح ہوا اور نہ ماء ہوا |
| اس قول حق سے حق ہے کہ یہ سر حق نما | یون حق سے تیون نہ کس کو سمجھ مدعا ہوا |
| معلوم ہوئی حقیقت توحید اوس کے تئیں | لا رب عبد کا کہ جسے کشف عطا ہوا |
| جس قدر من عرف کا کھلا جس کے رخ پہ در | اسقدر قد عرف کا نقاب اوس پہ وا ہوا |
| جتنا فقد عرف کے معمہ کو حل کیا | اتنا اسیر حیرت و محو فنا ہوا۔ |
| جتنا فنا و محو ہوا اپنی ذات سے | اتنا وجود حق سے حصول بقا ہوا |
| ضدون کے جمع کا ہنر آیا ہے جس کے ہاتھ | اثبات و نفی غیر حق اوس کا روا ہوا |
| مطلق کیا جو اپنے مقید صفات و ذات | وہ متصف بذات و صفات خدا ہوا |
| حاصل کیا جو علمی و حالی فنا بقا | اس کو مقام کن فیکون کا عطا ہوا |
| کرتا جو قطع پانچ رہا چار منزلان | آخر مقام قرب او سے منتہا ہوا |

پایا انوا فضل ادو قرالیقین کے قرب کو
سری خفی کہ جس سے ادا بے قضا ہوا

حاصل کلام بعد حصول کمال کے
بندہ تو بندہ ہی ہے پر اللہ نما ہوا

جو وحدت الوجود بلا وحدۃ الوجود
پایا موحدوں کا وہی مقتدا ہوا

شہیر سا ملا جسے صاحب کمال حق
وہ مستحق منصب قرب ولقا ہوا

---

صورت وحیہ سے جبرئیل جو ہوتے تھے عیاں
وحیہ دراصل نہ تھے اس میں نہیں ریب و گماں

عین جبرئیل نہ تھی صورت وحیہ لیکن
غیر جبرئیل بھی ہونا نہیں رکھتا امکاں

صورتاً گرچہ نہ تھی صورت وحیہ جبرئیل
ایک معنی نہ وگر بلکہ یہاں بود ہماں

ہلذا اگرچہ مبرا ہے تنزیہ الذات
شکل و صورت سے وہ قدوس سلام و سبحاں

صورت و شکل سے لیکن از سر تشبیہ صفات
متمثل ہوئی در دیدۂ اہل عرفاں

حق کہا جاوے صورت کو نہ غیر حق نیز
جیسے کہ تمثیل میں جبریل کے گذرا یہ بیاں

خارجی مین ہیں پاک شاہد عینی کے حجاب | کر کے آئینہ تو ہر یک مین ہوا وسکو نگراں
یک تو پردہ ہے کثیف اوس کرا سامی سیار | جیو بدن جسم جسد شخص طلل جثمان
دوسری پردہ لطیف اوس کی ہین چتنا ہین القاب | برزخ و قلب نسان ول وعرش رحمان
سومی پردہ الطف ہے تجلیہ حق کا | ناطقہ روح وروان ہے وجان مغز جہان
ہر یک آئینہ کثرت کو ہے شامل حق کا | وحدت تعینئ احاطت وہمیت سیران
داخلی پردہ بھی اس وحدت مطلق کی تجلیان | تین اقسام ہیں اسما وصفات وفعلان
ذات ہر فعل میں فاعل ہے صفت میں موصوف | اسم کو آئینہ کر دیکھ مسمی کو رواں
جمع غیریت ذاتی بہ حقیقی وحدت | سخت مشکل ہے کمالا نہیں امر آسان

اس شغل میں دن رات رہ میں نین بس حق موجود ہے
یہہ کام کر یہ بات کہہ میں نین ہوں حق موجود ہے

دیدار مطلق ہے یہی گفتار اصدق ہے یہی

سر انا الحق ہے یہی میں نین ہوں حق موجود ہے

اوراد میں اجمل یہی اشغال میں اکمل یہی

افکار میں افضل یہی میں نین ہوں حق موجود ہے

جیوں شرع میں معبود دو تیوں معرفت میں بود دو

ہے شرک یہہ مقصود جو میں نین ہوں حق موجود ہے

اول بھی حق آخر بھی حق باطن بھی حق ظاہر بھی حق

غائب بھی حق حاضر بھی حق میں نین ہوں حق موجود ہے

جب مجھ صفات و ذات نین افعال نین آثار نین

خوش نفی ہے اثبات نین میں نین ہوں حق موجود ہے

اوس کی مری ہے یہ ثنا مظہر ہوا مظہر اتا

اللہ بقا بندہ فنا میں نین ہوں حق موجود ہے

ذاتی صفت حق کی قدم میری حقیقت ہے عدم

لحظہ بہ لحظہ دمبدم میں نین ہوں حق موجود ہے

ظل ہے نمود سایہ اور ظل میں مُظِلّ ہے جلوہ گر

ظل میں مُظِلّ ہے معتبر میں نین ہوں حق موجود ہے

ناخاک آب و گِل ہوں میں نا نفس روح و دل ہوں میں

حق ہے خدا یا ظل ہوں میں میں نین ہوں حق موجود ہے

کنجشک اور جبرہ کہاں کان شیر تر بیرہ کہاں

خورشید کان ذرہ کہاں میں نین ہوں حق موجود ہے

ہوتا نہیں نین ہی کہ تئیں نین ہے سو ہی ہو وہ نہ کئیں

جسم ہے سو ہے اور نین سو نین میں نین ہوں حق موجود ہے

معلوم ہوں معدوم ہوں موجود ہوں موہوم ہوں
ہوں اسم بے موسوم میں میں نیں ہوں حق موجود ہے

عاری حیات و علم سے بے قدرت و بے خواستیں
احوال اپنا کیا کہوں میں نیں ہوں حق موجود ہے

میں ہوں اصم شنوا ہے حق میں بے بصر بینا ہے حق
میں گنگ ہوں گویا ہے حق میں نیں ہوں حق موجود ہے

تھا حق نہ تھا میں اولا میں نار ہوں مستقبلا
الآن کما کان سن دلا میں نیں ہوں حق موجود ہے

تقلید میں نقصان ضرر شہیر سے تحقیق کر
کہہ تو کما لا بے خطر میں نیں ہوں حق موجود ہے

کر شغل اسم ذات لسانی ہو یا دلی
کہتے ہیں اہل کشف و یقین اسکی تئیں جلی

ہے ذکر قلب شغل مسمی اسے آمر دراہ
کر مختفی اپس کو اسے دیکھ منجلی

آثار و فعل تے وصف سے اپنی نظر نکال
رکھ بر وجود ذات اگر مرد واصلی

جبتک ہے وہ نظر یہ تجلی و استتار
کہتے ہیں ذکر روحی شہود اسکو سب ولی

غالب ہے جب کہ یاد بسر دور ہو ترا
سرّی وہی ہے دیکھ تو از عین کاملی

مانع نہ کوئی شغل ترا اوس نظر کے ہوئے
تو ہے خفی اے سالک سلک نبی علی

من حیث ذات کل خلائق ہے عین حق
ہر شے میں اوس کو دیکھ کے رکھ اس سے شاغلی

کہہ غیر وہم اور ترا کیا حجاب ہے
تو اوس سے جدا نہیں ہے جزئی سے جیون کلی

کامل کسی طبیب سے وحارت کی کہہ دوا
تا ہووے پل میں دور ترا درد احولی

اول اپس کو بوجھ کہ ماہی جو تو ہے کون
خلاق خلق تجھکو کیا ہے خلقت لی

ارض و سما جبال کے انصاف و علم سے
افضل کیا ہے ظلم ترا اور جاہلی

ظالم ہوا پنے نفس پہ جاہل ہو غیر سے | تا ہووے ظلم عادلی و جہل عاقلی
کائن ہو حق سے اور ہو بائن تو اے عزیز | اس جہد و جہد بیچ نہ کر قصہ رو کاہلی
شہ میر دستگیر نے جب دل کا آئینہ | کیتا ہے زنگ غیر سے صاف و صیقلی
دیکھا جمال حق کو تب اوس میں کمال نے | در عین بے چگونگی و بے تمثلی

(+)

محو و صحو و فرق و جمع و جمع جمع | چونکہ دانستی شدی تو شمع جمع
محو چہ بود خویشتن کردن فنا | صحو چہ بود یافتن از حق بقا
از من و مائی بکلی شو فنا | گر ہمیں خواہی کہ تابد آن بقا
فرق چہ بود غیر را انگاشتن | جمع غیرش را عدم پنداشتن
صاحب تعطیل اہل جمع دان | کو ندید از حق دریں عالم نشان
ہر کہ گوید نیست کلی ہیچ غیر | در یقین اوست مسجد عین دیر

صاحب جمع است دَرش نیست فرق | جان او در بحر وحدت گشته غرق
جمع جمع است اینکه خود گوید عیاں | در مرایا بی همه فاشش ونهاں
عین خواند هر چه آید در نظر | باز غیرش خواند از وجه دگر
صاحب این مرتبه کامل بود | زانکه این آن هر دو را شامل بود
محو آید محو و فرق بود جمع | جمع جمع است بشنو ار داری تو سمع
جمع جمع آمد مقام عارفان | نیست زین اعلی کمال کاملان
مشهد اہل کمال این مشهد است | قید هست و نیست چون عین ید است
چشم بینا هر که دارد در جهاں | از پس هر ذره حق بیند عیان
هر که در صورت بود هر خیر و شر | دوست بیند او بود صاحب نظر
زانکه هر چه در جهاں دارد ظهور | هست او را بهره از ظلمات و نور
هر چه دارد در جهان نقش وجود | دو جهت در وے توان پیدا نمود

آن یکے صورت دگر معنے بود | هرچه گوئی غیر ازین دعوے بود
از رہ صورت نماید غیر دوست | چون نظر کردی بمعنی جمله اوست
حسن لیلے را بباید بے گمان | دیدهٔ مجنون که تا بیند عیان
روئے عذرا کے بر اندازد نقاب | تا نه بیند دیدهٔ وامق پرآب
عاشق و معشوق غیر از یار نیست | درحقیقت غیر او دیار نیست
فہم و دانش کو که تا گویم سخن | پر کنم جام و سبو از بادهٔ من
پرده بردارم ز اسرار یقین | فاش بنمایم به عالم یوم دین
وا نمایم ہم درین جا من عیان | آنچه موجود است در دار جہان
دیده کو تا یار بیند او عیان | گوش کو تا بشنود راز نہان
چون ندیدم ہیچ محرم در جہان | لاجرم دارم نہان اسرار جان
یار پنہان است در زیر نقاب | ہمچو دریا کو نہان شد در حباب

پرده بردار و جمال یار بین　　دیده وا کن چهرهٔ اسرار بین

نیست گردان چهره موهوم را　　پرده بکشا شاهد معلوم را

خار و گل بنگر که از یک شاخ رست　　تا شود پیش تو این معنی درست

گر بصورت گل نماید غیر خار　　خار و گل عین است از اصل و تبار

گر بگوئی خار و گل ضد همند　　هم بوجهی این سخن باشد پسند

ور همی گوئی که خار و گل یکیست　　عارفان را کی درین معنی شکیست

مرد عارف هرچه می گوید رواست　　عارف ار گوید جواب این هم خطاست

چون نداری ذوق عرفان ای فقیه　　قول رندان را مشو لا شک فیه

هرچه نبود در ترا منکر مشو　　صدق آور تا که ره یابی بدو

برتر از فهم و خیال ما و تو　　هست عاشق را هزاران گفتگو

تو نداری ذوق ارباب صفا　　گشته زان منکر اهل خدا

آیت لا یهتدوا از حق شنو | قائل اول قدیمی هم مشو
سیر عشق از فهم و عقلت برتر است | ذوق عاشق از مقام دیگر است
مهر رویش بر همه ذرات تافت | هر یکی در خورد خود زو بهره یافت
دید از مهرش جماد افتادگی | کرد از مهرش نبات استادگی
یافت حیوان بهره ز حسن نبات | گشت انسان مظهر نوع صفات
مظهر کلش بجز انسان نبود | هر چه بود از وے از و پیدا نمود
باز هر صنفی شد از نوع دگر | یافته فیضی بحکم دادگر
گرچه این خور بر همه یکسان بتافت | لیک هر یک در خور خود نور یافت
در درون خانه نور آفتاب | هم بقدر روزنه افگند تاب
روزن از هر سو کشا این خانه را | تا شود این خانه پر نور و ضیا
سقف و دیوارش اگر سازی خراب | پر شود خانه ز نور آفتاب

چون حجاب نور حق دیوار ماست — نیست کن خود را که این هستی خطاست

گر تو ذوق نیستی دریافتی — در فنا دو اسپه خوش بشتافتی

من نمی دانم که تو در چیستی — چون ننوشیدی تو جام نیستی

چون تو برخیزی ز ما و من دمی — هر دو عالم پر ز خود بینی همی

از چه در ما و منی چسپیده — رمز موتو گوئیا نه شنیده

چون تو از هستی خود برخاستی — در صفائی صرف بزم آراستی

چون نه گردد کشف این حالت بتو — کی شوی واقف ز کنه خود بگو

پرده خود از میان بردار زود — تا عیان بینی بروئی یار زود

شد حجاب ذات اسماء و صفات — پرده اسم و صفت شد کائنات

تا تعین برنه خیزد از میان — حق بود پنهان نشاید شد عیان

کشف در معنی بود رفع حجاب — بود تو آمد بروئی تو نقاب

چهره معنی نهان در صورت است | معنی صورت نقاب حادث است
چیست اهل کشف و دید اندر جهان | آنکه بیند روی جانان او عیان
دین تعین شد حجاب روی دوست | چونکه بر خیزد تعین جمله اوست
آنچه تو جویائی آنی روز و شب | در توئی شد او عیان ای بوالعجب
چون دلت صافی شود از جمله این | پرده ما و تو بر خیزد زبین
نیست گردد صورت بالا و پست | حق عیان گردد به نقش هر چه هست
جمله اسرار جهان منصور وار | دائما گویان انا الحق آشکار
پنبه پندار راز گوش جان | گر بر آری بشنوی گفتار شان
آئینه جان را مصفا کن ز زنگ | تا نماید روی جانان بیدرنگ
گر لقائے یار داری آرزو | دل بود دل آئینه دیدار جو
آئینه دل صاف کن از هر غبار | تا عیان بنماید رخسار یار

دل مصفا کن ز زنگ غیر دوست | تا عیان بینی که هستی جمله اوست
سد راه تو توی آمد بدان | ورنه خود پیداست در کون و مکان

(۹)

از مکمل واصلان ارشادهاست | خود فراموشی همین یاد خداست
خود فراموشی نه کار هر کس است | هر که خود را گم کند او حق رس است
در جهان آنانکه بی ما و من اند | واصلان حق همین اهل فن اند
رمز موتوا قبل موتوا بهر چیست | مرگ پیش از مرگ دفع این خودیست
مرگ این نبود چو جان از تن رود | بلکه زین مرگ از تو ما و من رود
تا بکی باشی تو محجوب خودی | زانکه خود بینی ست اصل هر بدی
چون ز خود رستی همه برهان شوی | چونکه گفتی بنده ام سلطان شوی
در حقیقت ما و من سد ره است | من نه گوید هر که از حق آگه است

از خمار ما و من هر که برست — وز شراب وصل جانان گشت مست
کے مقید و اصلان حق شود — عارف حق آن بود کو حق شود
در میان بنده و بین خدا — نے زمین آمد حجاب نے سما
بلکه این ما و منی آمد حجاب — زود بر داری به باشی کامیاب

(۴۹)

خورشید رخت چو گشت پیدا — ذرات دو کون شد هویدا
مهر رخ تو چو سایه انداخت — زان سایه پدید گشت اشیائ
دریائے وجود موجزن شد — موجے بفگند سوے صحرا
این جمله چه بود عین آن موج — وان موج چه بود عین دریا
هر چیز که هست عین کل است — پس کل چه بود سراسر اجزا
اجزا چه بود مظاهر کل — اشیا چه بود ظلال اسماء

اسماء چہ بود ظہور خورشید    خورشید جمال ذات والا

صحرا چہ بود زمین و امکان    کانست کتاب حق تعالے

اے مغربی این حدیث بگذار    سرّ دو جہاں مکن ہویدا



# اصول نکات علم حقائق

## مراتبات آفاق

| | | |
|---|---|---|
| احدیت | وحدت | واحدیت |
| ارواح | مثال | شہادت |
| گنج مخفی | نقطہ | ذات مطلق |
| عشق | وجود | عرفان |

## مراتبات انفس

| | | |
|---|---|---|
| نفس | دل | روح |
| سر | نور | ذات |

# مرتبہ آفاق

احدیت - ایک ذات قابل محض بلا صفات و اعتبارات

من حیث الظہور دکامن حیث البطون -

وحدت - ایک ذات قابل محض اوس کے چار اعتبار -

وجود - علم - نور - شہود

وحدت - ازل - انیت - حقیقت محمدی کو کہتے ہیں ۔

واحدیت
اسمائے حقیقت انسانی | ایک ذات قابل محض با اعتبارات

## تنزلات ستہ

واجب الوجود ذات حق کی صفت [illegible]

جب تک علم الہٰی میں ہیں۔ ان کو معلومات۔ اعیان داخلی اور حقائق عالم کہتے ہیں۔ اور ظہور میں آنے کے بعد اعیان خارجی۔ اعیان خارجی کا نام کائنات اور عالم بھی ہے۔ پس جو کچھ محض ذات الہٰی سے تعلق رکھے۔ اوس کو مراتبۂ الہیہ کہتے ہیں۔ جیسا صفات اور اسماء۔ یہہ ہمیشہ ہر حال میں ہر مرتبہ میں مثل ذات کے قدیم بے عیب پاک منزہ و مقدس ہیں۔ اس کے تین مرتبہ ہیں۔ اس تین کے بعد ظہور کائنات ہے۔ اس کو مراتب کونیہ کہتے ہیں۔ اس کے بھی تین مراتب ہیں۔ اس طرح جملہ چھ مرتبہ ہوئے۔ ذات ابتدائی مرتبۂ لاتعین۔ دوسرا تعین اول۔ تیسرا تعین ثانی۔ یہ ہر ۳ مرتبہ ذات کے مراتب الہیہ ہیں۔ بعد اس کے مرتبۂ روح۔ مرتبۂ مثال مرتبہ جسم ان سب کے بعد مرتبہ انسان ہے۔ مرتبہ لاتعین کے سوائے تیسرا انسان

تک چھ تنزل ہوئے۔ اس کو تنزلات ستہ کہتے ہیں۔ مرتبہ انسان
مرتبہ جامع ہے۔ یہہ مرتبہ سب مرتبوں کا اخیر ہے۔ اس کے سوائے
مرتبہ تعین اول سے مرتبہ جسم تک پانچ مرتبے ہوتے ہیں۔ ان کو
حضرات خمسہ کہتے ہیں۔

**فائدہ**۔ تنزل اس کو کہتے ہیں کہ ایک شئے اول آپ
جس مرتبہ میں ہے اوسی مرتبہ میں باوصاف خود قایم رہکر دوسرے
مرتبہ میں ظہور کرے مثلاً شخص اور سایہ عکس اور شخص۔

ذات الٰہی شانہ کو اس بات کے نظر کرتے کہ ذات مطلق
و بے قید ہے۔ نہ اعنی نہ اسماء اور نہ صفات کا قید اوس کو لگا سکتے
ہیں۔ اوس وقت ذات مطلق کو ذات ساذج۔ مجہول النعت۔
غیب الغیب۔ کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ مرتبہ عقل کی حد سے دور ہے۔

اس مرتبہ میں ہست محض کہنے کے سوائے دوسرے کسی قسم کی
پہچانت ممکن نہیں۔ اس مرتبہ کو مرتبہ لاتعین اور مرتبہ احدیت بھی
کہتے ہیں۔ مثلاً تم نے ایک اجنبی شخص کو دیکھا ابھی اوس نے
نہ تو تم سے بات کی نہ ہنسا نہ کوئی حرکت کی اور نہ کچھ اشارہ کیا اور
نہ کوئی اپنا کمال ظاہر کیا نہ نام ونشان ظاہر کیا تو تم یہی بیان کرو گے
کہ ایک فرد بشر ہے۔ مگر کوئی اس کے صفات اوس کے اسماء یا
اوس کے کمالات کو بیان نہ کر سکو گے نہ معلوم کہ ہندی ہے یا عجمی
یا رومی۔ یہی معلوم ہے کہ ہست ہے نیست نہیں۔ لیکن اوس کی
کنہ یا حقیقت سے واقفیت نہیں ہے۔ پس معلوم ہوا کہ مرتبہ لاتعین کا
یہی حال ہے۔ یعنے خدا تعالیٰ کے صفات و اسماء اس مرتبہ میں
ایسے پوشیدہ تھے جیسے شجر تخم میں اوس کا کنہ وہی جانے جب اپنی

ذات اور انیت کو اپنے پر جلوہ گر فرمایا اور بطریق اجمال کے اپنے صفات اور اسماء پر نظر کیا۔ اوس کو مرتبہ تعین اول و مرتبہ وحدت و مرتبہ برزخ کبریٰ اور حقیقت محمدی کہتے ہیں۔ جب اپنے اسماء اور صفات کے تمامی کمالات کو اپنے علم میں بالتفصیل پایا مثلاً نقاش جس طرح اپنے ذہن میں نقوش اور تصویرات کا نقش مفصل خیال کرکے دیکھتا ہے تو تمام نظر آتا ہے۔ اسی طرح خدا تعالیٰ تمام کائنات کا حال اول سے آخر تک جز سے کل تک اپنے علم میں ملاحظہ فرمایا۔ جو جو نقوش کہ علم الٰہی میں ثابت ہوئے اون کو اعیان ثابتہ کہتے ہیں۔ جیسے کہ کاتب کے علم میں حروف ہیں۔ اگرچہ تمام عالم کے حقائق یہی ہیں۔ لیکن خود بخود خارج میں ظاہر نہیں ہوسکتے ہیں۔ جیسے کہ نقاش کے ذہن میں جو نقش ہے وہ بحالہ رھکر

رنگ یا سیاہی کے لباس سے بعینہ وہی نقوش خارج میں آتے ہیں۔ حاصل مدعا یہاں تین مرتبے ہوئے جن میں الہیت کے سوائے اور کچھ نہیں یعنے عین ذات ہے کسی وجہ سے غیریت کا لفظ نہیں آیا اس مرتبہ آخر کو واحدیت کہتے ہیں۔ بعد خداے جل وحکمتہ نے اپنی حکمتہ بالغہ سے اپنی ذات وصفات کا ظہور خارج میں ہونے کے واسطے روح کو پیدا کیا یہ مخلوق اول ہوا۔ یہاں سے دوئی کا نام آیا۔ بعد اس کے مثال اس کے بعد جسم اعنی۔ عرش۔ کرسی۔ افلاک، عناصر۔ سوالیہ ثلاثہ یعنے جماد۔ نبات۔ حیوان۔ ان تینوں مرتبوں میں داخل ہیں کائنات یہی ہیں۔

**فائدہ** :۔ مرتبہ لاتعین کنہ ذات کا مقام ہے وہاں ملائک و مقربین ورسل کی عقل عاجز ہے کیونکہ حقیقت واجب کا مرتبہ ہے

ممکنات سے کوئی بھی اوس کی معرفت حاصل نہیں کرسکتا۔ ہاں مرتبہ تعین اول سے تعین ثانی تک حد بشر ہے کہ واقف ہوسکے اس واقفیت کا نام علم وحدت۔ علم حقائق و اسرار ہے۔

---

## دیگر

متحد بودیم با شاہ وجود　　حکم غیریت بکلی محو بود

کان اللّٰہ ولم یکن معہٗ شئی یعنے اول فقط ذات پاک اللہ تعالی کی تھی اور کوئی چیز اوس کے ساتھ نہ تھی۔ بلکہ اوس کے صفات کا ظہور بھی نہ تھا اگرچہ ذات میں تمام صفات موجود تھے مگر جوش استغنائی کے سبب اپنے میں آپ مشغول رہنے سے اپنی صفات

اور غیر کی ذات کے طرف توجہ نہیں فرمایا۔ ہر چند کہ حیات علم ارادہ۔ قدرت سماعت۔ بصارت کلام وغیرہ تمام صفات قدیم جیسی کہ اوس کی ذات کے ساتھ موجود تھیں۔ اسی طرح ذوات عالم ممکنات صفت علم میں مندرج تھیں۔ مگر ظہور نہیں رکھتی تھیں۔ جیسا کہ تخم میں شجر ہے اپنے تخم کے باطن میں اگر شجر پوشیدہ نہ ہوتا تو اوس کو زمین میں بونے سے شاخ و برگ و گل و ثمر کہاں سے ظہور پاتے۔ پس ذات حق اپنے مشاہدہ میں آپ ایسی مشغول تھی کہ ملاحظہ صفات کی گنجایش نہ رہی۔ اگرچہ صفات بھی قدیم ہیں لیکن ظہور اون کا بہ نسبت ذات کے بعد ہے۔ غور کریں تو ذات و صفات ایک اعتبار سے واحد ہے۔ اور ایک رو سے جدا۔ جیسا کہ آفتاب اور اوس کا نور ایک ہی شئے ہے۔

لیکن ایک رو سے آفتاب کو آفتاب کہیں گے۔ اور نور کو نور آفتاب

حاصل مدعا یہ ہے کہ اوس مرتبہ کو جبکہ ذات میں صفات مندرج

تھے۔ غیب الغیب۔ غیب ہویت۔ غیب مطلق۔ مرتبہ احدیت۔

مرتبہ لاتعین۔ مجہول الکیفیت۔ منقطع الاشارات۔ کنہ ذات۔

ذات بحت۔ ذات سا ذج اور ذات مطلق کہتے ہیں۔ جبکہ

ذات حق تعالیٰ کی اپنے آپ ظہور فرمائی تو انا ظاہر ہوا یعنے

میں ہوں کہا۔ اس مرتبہ کو تعین اول۔ مرتبہ وحدت۔ برزخ

کبریٰ۔ حقیقت محمدی اور تنزل اول کہتے ہیں۔ یہاں جائے غور ہے

کہ مرتبہ احدیت میں سوائے ایک ذات بحت کے کوئی اعتبار

نہ تھا۔ اس مرتبہ وحدت میں چار اعتبار پیدا ہو گئے۔ وجود۔ علم۔

نور۔ شہود۔ کیونکہ اول انا کہنے کے لئے ذات کا وجود ضرور ہے

دوسرے اپنے ذات سے آپ خبردار ہونے کے بغیر انا ہما در
نہیں ہوتا۔ لہذا ذات کو اپنی ذات کا علم ہونا ضرور ہے تیسرے
اپنے اوپر آپ ظاہر ہو تو ذات کو اپنی ذات کا شہود حاصل
ہوا۔ چوتھے اپنے آپ پر ظاہر ہونے کے لئے نور درکار ہے کیونکہ
ظلمت مانع ظہور ہے۔ پس یہ چاروں اعتبارات محض ایک
ہی ذات کے فرض کئے ہیں۔ لہذا ان میں کسی قسم کی غیریت
ملحوظ نہیں کیونکہ یہاں ایک ہی ذات موجود ہے۔ علم بھی ذاتی
ہے۔ ظہور و نور بھی ذاتی ہے۔ اس مرتبہ میں اللہ تعالیٰ کو اپنے
کمالات کا علم اجمالی ہے۔ یعنے یہاں بطریق اجمال کے جانا تفصیل
کمالات کی دوسرے تعین میں ہوتی ہے۔ اس مرتبہ وحدت کے
مجملی تعلیم کا نام شیونات ہے۔ مرتبہ ثانی کے معلومات منفصلہ کا نام

اعیان ثابتہ ہے۔ جب ذات الہٰی اپنے علم کی تفصیل کی طرف
متوجہ ہوئی نتائج علم قدیم یعنے معلومات جوازل سے علم کے ساتھ
رہکر علم میں پوشیدہ تھے ظاہر ہوئے۔ مثلاً ہم اگر اپنے علم کے
طرف متوجہ نہوں تو ہم جو جو بات کہ جانتے ہیں۔ اور جس جس چیز
کی سمجھ رکھتے ہیں پوشیدہ رہتی ہے۔ جب اوپر ہم خیال کر کے
بہ تفصیل اپنے خیال اور حافظہ پر نظر کرتے ہیں تو تمام علوم جمیع
حالات جملہ کیفیات آنکھوں کے روبرو ظاہر ہوتے ہیں فقط بہ تفصیل
متوجہ ہونے کے اور خیال کرنیکے محتاج رہتے ہیں۔ اسی طرح مرتبہ
تعین اول میں ذات جب تفصیل علم کی طرف توجہ فرمائے
ذات کے جمیع صفات ظاہر ہوئے۔
اس کے معلومات از جز تا کل ... قدرت کی پائی

ظہور پائی۔ اور اوس کے تمام مقدورات ثابت ہوئے۔ اسی طرح
ہر صفت اور ہر اسم کے مظاہر صاف و صریح و مفصل ظاہر ہوگئے اور
حق تعالیٰ نے معائنہ فرمایا۔ اس مرتبہ کو تعین ثانی۔ مرتبہ واحدیت
مرتبہ الوہیت۔ مرتبہ ثانیہ۔ تنزل ثانی بھی کہتے ہیں۔ اس
مرتبہ کے معلومات مفصلہ اعیان ثابتہ ہیں۔ یہ اعیان ثابتہ
تمام ممکنات کے حقیقتاں ہیں۔ یعنے ہماری حقیقت جو علم الٰہی
میں ثابت ہے وہ عین ثابتہ ہے۔ علم الٰہی میں ہم جس طرح تھے۔
ویسی طرح پیدا ہوئے ہیں۔ سر مو اس میں کمی و بیشی ممکن نہیں ہے۔
[illegible] ش کے ذہن میں طرح طرح کے نقش خواہ حیواں کی صورت
خواہ [illegible] بیل بوٹے پھول پھل کے ہزار ہا [illegible]
نقش [illegible] بالکل موجود نہیں۔ فقط نقش [illegible]

وجود سے قایم ہیں۔ جب نقاش اپنے ذہنی نقوش کا ظہور چاہتا
ہے تو کسی چیز پر رنگوں سے ذہنی نقش ظاہر کرتا ہے۔ گویا وہ نقش
باطن سے ظہور میں آیا۔ اور عدم سے ہستی پایا چنانچہ نقاش کے
ذہن میں تھا بعینہ وہی ظاہر ہوا ہے سو فرق نہیں۔ نقوش خارج
میں آنے سے ذہن نقاش میں کسی قسم کا تغیر و تبدل و خلو لازم
نہیں آتا۔ بلکہ وہ نقش ویسا جس طرح تھا اب بھی نقاش کے ذہن
میں باقی و ثابت رہتا ہے۔ باوجودیکہ اوس کا مثل خارج میں بھی

[illegible] پس خلائق عالم [illegible]

جس طرح کی تھی معطی مطلق عالم شہادت میں اوسی طرح اوس
کو عطا کرتا ہے۔ یہاں شکوہ ہے تو اپنی عین کی قابلیت کا شکوہ
ہے معطی کا شکوہ بجا نہیں۔ کسی کا ظرف بڑا ہے تو زیادہ پانی پائیگا
اور ظرف چھوٹا ہے تو کم۔ اگر ظرف پاک ہو تو پانی پاک رہے گا۔
اگر ظرف نجس ہے تو پانی نجس رہے گا۔ بہرحال شکوہ اپنے ظرف کا ہے
دریا کا شکوہ بیجا ہے بلکہ شکوہ کی گنجایش ہی نہیں۔ جو نادان شکوہ کرے
حقیقت کار سے ناواقف ہے۔ کیونکہ اعیان اور قابلیت [illegible]
[illegible] ذات ہے تب [illegible]

[illegible] کا [illegible] ہے

دا ہے کہ

معلوم جدید ہونے سے اوس کے آگے ذات کو جہل لازم آتا ہے نعوذ باللہ۔ دوسرے یہ کہ قدیم ذات میں حادث شئے داخل ہونا ضرور ہوتا ہے۔ درحالیکہ یہہ ہر دوامر مسائل شرعیہ ومعتقدات محققین سے بھی باطل ہیں۔ کائنات اگرچہ آزادی ظہور کی حادث ہے لیکن ماہیات اوس کی علم الہٰی میں قدیم ہیں۔ ماہیات ومعلومات وحقائق وکائنات اور اعیان ثابتہ کا ایک ہی مفہوم ہے۔

خدائے تعالیٰ نے جب ارادہ کیا کہ عالم کو پیدا کرنے سے خصوص انسان کے ظاہر ہونے سے اپنا ظہور کامل ہو بعضے کو بواسطہ عناصر بعض کو بلا واسطہ عناصر پیدا کیا۔ اذا اراد اللّٰہ شیئ فیقول لہ کن فیکون یعنے جب چاہتا ہے اللہ کسی شئے کو پیدا کرنا ہیں کہتا ہے اوس کو ہوجا پس وہ ہوجاتی ہے اس سے

معلوم ہوا کہ جب خدا تعالے اپنے علم میں موجودہ اشیا کو
ظاہر ہونے کا حکم دیتا ہے تو وہ ظاہر ہو جاتی ہیں وہ کس طرح
ظاہر ہوتی ہیں۔ اون کا پہچاننا کمال نازک امر ہے۔ ہر کسی کے
سمجھ میں آنا نہایت دشوار ہے۔ کیونکہ یہہ سرّ ربوبیت ہے ہاں
کسی کو حوصلہ ہو تو اپنے مرشد سے پائے۔ مراقبوں کا خلاصہ
اسی امر کی دریافت ہے۔ اس سے فنا کے درجہ کو جلد پہونچتا ہے
حضرت مرشدی ومولائی شاہ کمال الدین کرم کندی فرماتے
ہیں ؎ اعیان کے ہے لباس سے ہستی تری عیاں ؛ جیوں صورت
ظروف سے جلوہ تراب کا۔ اب اس قدر معلوم کرنا ضرور ہے کہ اب
تک جو بیان ہوا وہ تین مرتبوں سے متعلق تھا۔ یعنے مرتبہ لاتعین
وہاں نہ تعین کا قید نہ تنزل کا۔ نہ کوئی اعتبار قیاس کیا جاتا ہے

نہ کسی قسم کا اشارہ ممکن ہے۔ تنزیہ محض ہے۔ ذات قید علم سے
بھی بری ہے۔ علم بھی ذات پر احاطہ نہیں کیا۔ دوسرا اور تیسرا
مرتبہ تعین اول اور تعین ثانی ہے۔ تعین اول میں علم ذاتی ہے
اور تعین ثانی میں علم صفاتی ہے۔ لہذا مرتبہ آخر میں ذات
لانہایت صفات لانہایت پر محیط ہے۔ لہذا ذات قید علم میں
آئی تعین علمی ثابت ہوا۔ تعین و تنزل و تقید و تجلی کا ایک ہی
مفہوم ہے۔ ان تینوں مرتبوں میں سوائے ذات کے دوسری
کوئی چیز کو ظہور نہیں ہے اور یہ مراتب الہیہ ہیں۔ جب کائنات
کو پیدا کرنا چاہا اول ارواح کو پیدا کیا یہ تعین عینی ہے یہاں سے
دروازہ غیریت کا کھولا۔ یعنے ماسوی اللہ کا ظہور ہوا۔ خدا اور بندہ
کہنا شروع ہوا۔ بعد ارواح کے عالم مثال ظاہر ہوا اور اس کے بعد

عالم اجسام۔ یہی ہیں مراتب تعین کونیہ۔ ان تمام کا جامع انسان ہوا۔ مراتب الہیہ و مراتب کونیہ تمام اس میں جمع ہوئے ؎

| | |
|---|---|
| بیا اے طالب جویائے دلدار | بہ بین در جان معنی صورت یار |
| کہ نقطہ در مراتب کرد حرکت | بر آمد صورت پرکار دوار |

(۱)

| | |
|---|---|
| رو بتاب از جسم و جان را شاد کن | موطن اصلی خود را یاد کن |
| تو مکانی اصل تو در لامکان | این دکان بربند و بکشا آن دکان |

(۲)

| | |
|---|---|
| اولی و ہم در اول آخری | باطنی و ہم دراں دم ظاہری |
| تو محیطی بر ہمہ اندر صفات | وز ہمہ پاکی و مستغنی بذات |

(۳)

ذکر خدا یہی ہے خودی کو بسر کمال
جینا یہی ہے اپنی ارادات سے مر کمال
کہتے ہیں زہد ترک کو دنیا کے لیک میں
کہتا ہوں معنی اس سے پسندیدہ تر کمال
دنیا تری نہیں جو کرے اس کو ترک تو
تیرا جو کچھ کہ ہے تو اسے ترک کر کمال
گر پوچھتا ہے مجھکو ترا تجھ میں ہے سو کیا
تری خودی ہے تجھ میں سن اے بے خبر کمال
معنے تری خودی کا تجھے بولتا ہوں سن
خالی ہے وہم غیر نہ چیزے دگر کمال
مذہب میں بے خودان خدا وان کے یہ خودی

ہے کفر بلکہ کفر ستی ہے تبر کمال
ورنہ خودی خدا کو ہے لایق کہ ہست ہے
ہے ہست کی خودی صفت ذات پر کمال
ایمان سمجھ تو سانچ کو اور کفر جھوٹ کو
باطل میں حق میں فرق کا ہے گر ہنر کمال
ہے جاننا نہیں کو نہیں ہے کو یوجنا
نین راست ہے دروغ کر اس سے حذر کمال
اور ہے کو ہے نہیں کو نہیں بولنا ہے سانچ
انصاف کر بصر سے بہا کر نظر کمال
پس ہے سو حق ہے نین سوا لیئے اوس کا غیر
وحدت کے بحر کا یہہ سخن ہے گہر کمال

رکھہ اپنے دل کے درج میں کر درج اسکے سخن
مت بیچنے لیجا یہہ گہر گہر بہ گہر کمال
رہ دو قدم ہے نفس عدو پہ رکھہ یک قدم
دوجے قدم کو دوست کے کوچہ میں دہر کمال
شہمیر کے سخن کو تجو بہول یاد رکھہ
ذکر خدا یہی ہے خودی کو بسر کمال

---

موم کی ذات سے ہہ موجود وجودی شکلا — اپنی ہستی میں نہ محتاج ہے کس کا اصلا
نرمی موم سے موجود ہے اما ذہنی — موم لے ہاتھ میں اور عقل سے کر نرمی کو پا
موم کو ذات سمجھہ اور صفت نرمی کو — انفکاک اس کو نہیں اس سے سمجھہ قطعا
موم شکلوں کو دکھا یا صفت نرمی کر — ورنہ ہر شکل سے ہوتا نہ تجلی فرما

موم موجود وجودی ہوا نرمی ذہنی ۔ کہیں اشکال کو موجود اضافی عرفا
لوگ موجود وجودی ہی کریں قطع نظر ۔ کریں موجود اضافی کے طرف چشم کو وا
موم موجود وجودی ہے نہ اشکال ولیک ۔ موم کی ہستی سے اشکال ہیں موجود بپا
بلکہ موجود و مشہود ہے فی الواقع موم ۔ ذات اشکال برابر عدم ہست نما
سوے تنزیہ کوئی گر جو کرے نسبت موم ۔ گر کہیں موم کے تئیں خالق اشکال بجا
اور اضافت جو کرے موم کی تشبیہ طرف ۔ عین اشکال وہی موم کہیگا نہ سوا
شکل اغیار سے خود موم کیا گرچہ ظہور ۔ یاں وجود اور ہے موجود دگر ایسے انا
ہہاں موجود سے مقصود مگر کثرت خلق ۔ حق مطلق ہے عبارت بوجود یکتا
خلق کو صوفیہ موجود کہیں حق کو وجود ۔ ایک ہستی سے دو موجود ہے کہنا ہے برا
پس یقین بوجہ کہ در عالم ہستی وجود ۔ کوئی نہ موجود ہے جز ہستی مطلق ابدا
یہ تمامی تھا بیان وحدت ہستی کا کمال ۔ لیک از روئے حقائق ہے حق و خلق جدا

اول ہو فنا اپنی پندار کی ہستی سے
من بعد لقا حاصل کر یار کی ہستی ہے

یک ذات الٰہی کو جب دیکھا ثبت نین
بس یار ہو قائل بسیار کی ہستی ہے

یک شخص نمایاں ہے لک عکس کی کسوت میں
پھر پوچھ تو معنی اسرار کی ہستی ہے

یک ہستی مطلق ہے با انواع ظہور خود
موجود ہے کر تو بہ اغیار کی ہستی ہے

جب جلوہ نما ہووے چندر بدن مطلق
ذرہ نہ رہے باقی مہیار کی ہستی ہے

اول تو نہ تھا عالم آخر بھی عدم بس آب
ہے بود نمایش ہے جون دار کی ہستی ہے

ممکن ہے وجود خلق اور ذات خدا واجب
بالکل تو نہو منکر آثار کی ہستی ہے

عینیت و غیریت رب عبد میں کر ثابت
باکون دوئی کر گم اغیار کی ہستی ہے

یک اول و یک آخر یک باطن و یک ظاہر
کر تو بہ کمال الدین دو چار کی ہستی ہے

---

بوصف ضدیت جو غیر شئے کو عین نا جانے
خدا کی معرفت کا راز وہ نادان کیا جانے
تری ہجران میں وصل اور وصل میں ہجراں کو پاتا ہوں
جو ہو خود سے فنا تجھ سے بقا یہ مدعا جانے
ہوئے پرہیز سے دو چند اور صد چند درماں سے
یہہ بیماری کی بیچارہ فلاطون کیا دوا جانے
نہ نکلا دیدۂ عرفان سے جس کی پردۂ غفلت
ترا دیدار وہ کیا دیکھ جانے کیا دکھا جانے
حقیقی عینیت اور غیریت نا بوجھکر خود کو
کوئی ملحد خدا جانے کوئی مشرک جدا جانے
نہو وے بے خودی اور با خدائی بیر بن حاصل

بغیر از کیف کوئی مستی کی کیفیت کو کیا جانے
کہاں ہے مدعی کو حال خالی قال سے حاصل
جو گزری رات پروانہ پہ کیا مرغ صبا جانے
تصور عقل ہے جاناں کہ زاہد حور کی خاطر
ترے کوچہ سے کر کر کوچ جنت کو چلا جانے
کہاں جانے کمال اللہ کی بندہ نمائی کو
مگر شہبیر سا کوئی بندہ اللہ نما جانے

---

یہ تفقد جیسے تصوف ہے
وہ تصوف نہیں تصلف ہے
کیوں خلیفہ رسول حق کا ہو
جس کے تئیں شرع سے تخلف ہے
مذہب عشق کا جو کوئی مختار
یہ تشفع ہے بے تخنف ہے

سب سے اول جو حق نہ ہو مشہود | معرفت نہیں ہے بل تعرف ہے
ہو حصولی حضوری آخر کار | گرچہ آغاز میں تکلف ہے
وہ ہے عبد عزیز ربِّ عزیز | مصر عرفان کا جو کہ یوسف ہے
نقد دیدار حق ہے عارف کو | گرچہ زاہد کو توقف ہے
یہ سخن باوجود بے عملی | پیر شہیر کا تصرف ہے
ایک نکتہ بجا اس کے تئیں کافی | گر کمالی کوئی تراکف ہے

(۴)

کہتے جو وجود بر مقام ہے عدم | کچھ نور نہیں اسمیں سراپا ہے ظلم
ہے مرتبہ غیب ہویت سے مراد | جان ہرزہ عبارات و اشارات سا ہم

(۵)

عبد رب ہے سو کچھ عجب ہے یارے | ایک رب ہے سو کچھ عجب ہے یارے

کل شئے مظہر اتم ہے ولے | منتخب ہی سو کچھ عجب ہے یہ

با آنکہ خدا بصورت ہر ہر شئے | ہر وجہ کمال اس سے ظاہر تر ہے
حیرت ہے، خلق بین و حق نا بین کو | آئینہ حجاب کیوں ہوا ہے۔ ہے ہے

جیوں جب کے مرتبہ کو پہونچا مولے | مولے کے بھی مرتبہ کو ہو عبد رسا
یہ حاصل انصاف حق یا بندہ | بامعنی انصاف بندہ ہے خدا

بر صورت دحیہ وعرابے تھا اور | جبریل کو ہونا متمثل جائز
گہہ صورت خلق سے نمایش کر لے | کیوں قادر ذوالجلال ہووے عاجز

ہیں سب رہ مستقیم پہ ہادی کے | منقاد ہیں اوس کے امر ایجادی کے
گمرہ نہ ضلال صرف کے وادی کے | سالوک ہیں اوسکے سالک ارشادی کے

(۷۰)

تھی وحدت حق عیاں نہاں جملہ جہاں | جیون شیر عیاں و روغن وسکہ نہاں
اب وحدت حق نہاں عیاں کثرت خلق | جیون شیر نہان و روغن وسکہ عیاں

(۷۱)

ہستی پہ شقی سعید مقبل مدبر | بد نیک و پلید پاک و مسلم کافر
اطلاق نہ کر بلکہ ذوات اکوان | ہیں مقتضی اسی کے باطناً ہم ظاہر

(۷۲)

کاتب سے کہا انف ز کیجیو مجھکو راست | جیون کاف کیا جیم کجی کی درخواست
تا حق نہ کرو حق کی طرف تہمت جبر | از ماست کہ بر ماست نہ افزودی کا ست

سعدی حجاب نیست تو آئینہ صاف دار
زنگار خوردہ کے بنماید جمال دوست

و در نفی این چہار خواطر نیز تصفیہ است - اوّل خطرۂ شیطانی دوم خطرۂ نفسانی . سوم خطرۂ ملکی - چہارم خطرۂ رحمانی - اول خطرۂ شیطانی میل کردن بر حرام و منہیات و مخالف شرع و آنچہ بدان ماند دوم خطرۂ نفسانی میل کردن بر لذات و شہوات اگرچہ حلال باشد - بغیر ما بد منہ لبقاء النفس ؎

چرب و شیرین کم دہ این مردود را
زانکہ تن پروردہ رسوا می رود

سوم خطرہ ملکی میل کردن بر طاعات و عبادات و حسنات و غیر آن - چہارم خطرۂ رحمانی مایل شدن خاطر بر معرفت و

۳

محبت و وحدت وولوله شوق و ذوق است و تجلیه بر روح
است که مشاهده حق است درین مقام طالب را در هر لمحه ولحظه
چندین هزار تجلیات جلالی وجمالی می نماید وسالکے به ارواح
خویش مشاهده می کند ؎

هر لحظه به شکل دگر آن یار بر آمد ✣ هر لمحه دگر گون د به گلزار بر آمد

درین جا لذت و ذوق و سرور عالم می یابد و سراسر همه شوق
می گردد و این جا مقامیست که بسیار سالکے درین مقام
مانده اند و کار ازین بیشتر است باید که درین منزل قناعت
نکند و ساکن نشود که السکون حرامٌ علی اولیاءِ
دریںجا کشف وکرامت و اظهار خواطر است باید که در تصرف نیارد
وخود را نگهدارد که مقصود وراء الورا است این جا ماندن کفراست

"مَن شغلک عن الحق فھو صنمک" روح را قالب
ظہور دیگر است شخص را بشناس کہ آن ہم اوست و آخر است
و تخلیہ بر سر است کہ خالی کردن سر است از خود و از مقابلہ
و مجادلہ خود و از مقام سر خود را خالی کردن بیشتر مقام خفی در خفی
کا نیست کہ گوید زیرا کہ کار کنندہ از مقام سر خفی در خفی محو شدہ
است کار کے کند و کرا پرستد و چہ کند و کہ گوید و کہ شنود
فہم من فہم - عزیز من این جا محو در محو و طمس در طمس و ناپیدائے
در ناپیدائے و بیجے تدی و بے صدی است و از خفی غیب الغیب
است تا آنجا نرسی نہ چشی و ندانی زیرا کہ سر عالم باطن انتہائے
نیست کہ در اعزا لورا است کمال کمال ظہور عین بطون است
و کمال بطون عین ظہور است (ھو الاول ھو الآخر ھو الظاھر ھو الباطن)

نظر عشق بر عین عین است ؎

کجا غیر کو غیر کو نقش غیر ٭ سوئے اللّٰہ اللّٰہ ماقی الوجود

تماشائے خود را بہ خود می نمود ٭ کہ خود عاشق و عشق و معشوق بود

سالک در اول مرتبہ در عشق حسن خیالیست و مقام او
در دماغست و بستہ شدن خیال او را تعلق بہ مرتبہ شدہ
است چون خیال بستہ شد بدل افتاد کار دل ذکر است
چنانچہ بالا رفت چون کار دل تمام شد کار روح می فرمایند
و کار روح ذکر قدسی است و مقام مشاہدہ است چون آن
کار تمام کرد در حقی کار نیست چنانچہ بالا رفت بشیر غیب الغیب
است و این جا سالک از تفرقہ بجمع در جمع آمد از کثرت بوحدت
رسید و از تفصیل بہ اجمال پیوست و از مقید بمطلق پیوند شد

کامل گشت هنوز تکمیل نیست جمع است جمع الجمع نیست فنا شد
فناء الفنا نیست زیرا که در حقی محو شد باز به تنزلات آمدن
نمی تواند مجذوب گشت سالک نیست مست گشت هوشیار
نیست و چون ازین سکر بصحو آید و این صحو عین سکر نماید آنگاه
در جمع الجمع رود چنانچه در منازل ترقی کرده است تنزل کند و
آن تنزل نیست بلکه ترقی در ترقی است زیرا که بدو آمده است
و بدو می گوید و می شنود برائے تکمیل دیگران مقام است
و این مقام جمع الجمع است و فناء الفنا است و کاملان باین
انبیاء و اولیاء و مرشدان که دعوت می کردند درین مقام بودند
که ایشان با حق حق باطل بودند خواب ایشان بیداریست و مستی
ایشان عین هوشیاری است - ان عینی ینام و لا ینام قلبی۔

واین جا قایل عین صامت است صامت عین قایل این مقلم تمکین است تاکرا دسند وکرا چشانند منها الاسر باب النعم والعاشق تشکون ما یتجرع ۔ سالک را فنائے اول صفاتی می شود بعدہٗ فنائے ذات درین ہردو مرتبہ نہادہ اند چنانکہ خدائے تعالیٰ را سبع صفات ذاتیہ یعنے ائمہ و ارکان الوہیت وامہات صفات نیز وآن این است حیات علم وارادت وقدرت وسماعت وبصارت وکلام پس فنائے صفات سالک بصفات الہٰی یعنے متصف می شود بصفات اللہ وآن انیست ۔ حیات بحیات حق وعلم را بعلم حق وارادت را بارادت حق وقدرت را باقدرت حق و سمع را باسمع حق وبصر را بابصر حق وکلام را باکلام حق این جا

اتحاد معنوی میسر می شود که تمیز آن ممکن نیست اگر نظر سالک
بالحقیقت به آن افتد کما حقہٗ بداند و به بیند و بشنود کما حقہٗ
وہم خودی و دوئی نیست که آن را وجود موہوم و حجاب میگویند
دور کند درین مقام سالک از خود فانی و بحق باقی می گردد بصفات
نه بذات و این را قرب نوافل گویند چنانکه کلام قدسی است
الانسان سری وانا سرّہٗ۔ لایزال العبد
یتقرب الی بالنوافل حتی احبه وان احبه
کنت لهٗ سمعًا وبصرًا ویدًا ولسانًا ورجلًا بی
یسمع وبی یبصر وبی یاخذ وبی یبطش وبی ینطق
وبی یمشی در فنائے ذات ہنوز باقیست و در فنا می رود و صفات
ہنوز اضافت به سالک می کند چنانکه گفت له سمعًا وبی یسمع

و سالک را نسبت بخود هنوز مقام دوئی است۔ که التوحید قطع الاضافات ۔ وچون درمقام فنا می رسد اضافت از سالک برخیزد وآن شعور سالکیست بر فنائے خویش تا آنکہ شعور محو نشود فناء الفناء میسر نشود۔ فاینما تولوا فثم وجہ اللہ ولی مع اللہ وقتٌ لا یسعنی فیہ ملکٌ مقربٌ ولا نبی مرسلٌ۔ این جا صفات وذات مستہلک وفانی محض گردد واین مقام صحوسیت کہ بالاتر از محو است واین جا اضافت ونسبت برخاست۔ کل من علیہا فان۔ این جا رومی نماید۔ کل شئٍ ھالکٌ الا وجہہٗ سر بر زند۔ لمن الملک الیوم للہ الواحد القہار۔ خود بیان تمام است وکل یوم ھو فی شان وان ربی علی صراط مستقیم۔ وکان اللہ

ولم یکن معہٗ شیٔ۔ فنائے ذات این جا تمام گشت
واین را قرب فرائض گویند۔

ے۔ بہ نقش خود است فتنہ نقاش
کس نیست درمیان تو خوش باش

ے۔ جانان تو با بودہ چندین چرا نمودہ
آخر تو ہم خود بودہ الحمدللہ یافتم

حدیث ستفرق امتی علیٰ ثلث وسبعین فرقہ
کلھم فی النار الا واحدۃ۔ ہفتاد وسہ ملت اند ہفتاد
ودو ملت اہل ضلالت اند ویک اہل ہدایت پس طالب را
باید کہ خود را تفحص کند کہ من در کدام فرقہ ام ودانستن این امر
مشکل است ایشان را تمیز دلائل وبراہین باطلہ اند پس شناخت

بر دو نوع است یکے آنکہ خود را در قول و فعل و حال متابعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیند چنانکہ در حدیث الشریعت اقوالی والطریقت افعالی والحقیقت احوالی والمعرفت وصالی۔ اگر قال باقال رسول اللہ و حال با حال رسول اللہ و افعال با افعال رسول اللہ قدم بقدم خود را بسیرت آنحضرت علیہ السلام یابد بداند کہ در ہدایت است وگرنہ در ضلالت دوم آنکہ راہ حق را نہایتے نیست و حدے نیست پس ہر جا سالک سیر خود را حد و نہایت بیند بداند کہ اہل ضلالت است۔ و اگر سیر دوام را رو در دبہ ہیچ منزل فرو نیاید بداند کہ اہل ہدایت است زیرکہ او را نہایتے نیست ہر جا کہ مقام کند بت راہ او باشد چنانکہ من شغلک عن اللہ فھو صنمک۔ پس طالب بہ ہیچ جا مقیم نہ باشد

و منزل نه کنار بیت

محالست سعدی که راه صفا

توان رفت جز در پے مصطفی

صراط مستقیم راه توحید است و عشق کمال خبر آن میسر نگردد مقام حضرت محمدی چنانکه اول سالک را فنا و الفنا فی الشیخ تمام در متابعت آنحضرت است و آن مقام جبروت است تا که راه جبروت قطع نکند در لاهوت نه رسد اگر کسی را بخت فرخ افتد او را راه عشق با متابعت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میسر گردد و بے این باقی همه نقصان و ضلالت است و شوقے که آنحضرت را با حق بود از ان پرتوے و سایه برین سالک افتد تمام کار است بخدمت مرشد کامل ۔ اللھم ارزقنا و

ایاهم بالعشق والشوق والذوق تمام است بجمیع
صفات اللہ ولی التوفیق بالارشاد ؛

تمت رسالہ حضرت خواجہ خواجگان خواجہ عثمان ہارونی
قدس سرہٗ العزیز۔



# قصیدہ

## حضرت فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ

چشم بکشا کہ جلوۂ دلدار | متجلی است از در و دیوار
نحن اقرب الیہ آمدہ است | دور افتادۂ تو از پندار
کل شیء محیط می بینم | می سرائی بہ لحن ہوشیار
تا بکے در صفات حیوانی | ہمچو یکچند احمقی بر عار
او بہ پیش تو ایستادہ چو سرو | سر فرو بردۂ تو نرگس وار
سرمۂ گرنہ نور بی یبصر | بہ کشی در دو چشم پیر نگار

از درون و برون نشیب و فراز ‌‌ ‌ ‌ از پس و پیش وز یمین و یسار
شاهد لا اله الا الله ‌ ‌ ‌ ‌ پیش تو پرده گیر از رخسار
ثم وجه الله آیدت به نظر ‌ ‌ ‌ ‌ و هو معکم نمایدت دیدار
کاروان نفخت من روحی ‌ ‌ ‌ ‌ به سرای تو برکشاید بار
این تماشا چو بنگری گوئی ‌ ‌ ‌ ‌ لیس فی الدار غیره دیار
احد است او اگر تو بشماری ‌ ‌ ‌ ‌ واحد است رساندت به هزار
همه یک قطره است این دریا ‌ ‌ ‌ ‌ همه یک دانه است این خروار
اسپ و فیل و پیاده و فرزین ‌ ‌ ‌ ‌ به تن واحد آن سپهسالار
می نماید به چشم احول تو ‌ ‌ ‌ ‌ شتر و اسپ و فیل و گاو و حمار
زاغ و طاوس و مار و مور و مگس ‌ ‌ ‌ ‌ بلبل و قمری و چکاوک و سار
کافر و گبر و مومن و ملحد ‌ ‌ ‌ ‌ متقی و شقی و بدکردار

هر چه می بینی از جماد و نبات — وز وحوش و طیور و حیوان زار
آسمان و زمین نشیب و فراز — از خبیثات و طیبات اشرار
این همه ذات پاک یزدان است — می کند جلوه ها برین اطوار
گر تو علم الیقین بدست آری — سوی عین الیقین بیابی بار
روی حق الیقین عیان بینی — شوی از کائنات برخوردار
به همین دیده بنگری ظاهر — صورت خویش را به صورت یار
گوئی آنگه نه خود که این همه اوست — راحت و رنج و اندک و بسیار
پس به خود گوئی و ز خود شنوی — لمن الملك واحد القهار
تو بدین پایه کی رسی هیهات — که خرت باز مانده از رفتار
من طلبنی وجدنی آمده است — عاشقان را بدست هست اقرار
من رآنی فقد رأی الحق را — زین سبب گفت احمد مختار

| | |
|---|---|
| من عرف نفسہ نمی فرمو | گر نمی دید حیدر کرار |
| رمز من کان ھذا کا اعمی | بشنویا اے خران کودنسار |
| ہر کہ این جا ندید محروم است | در قیامت ز لذت دیدار |
| کار کن کار پیش از انکہ اجل | بادر آرد ز ہستی تو دمار |
| منزل تو نہ دور نزدیک است | پائے مردی بکن قدم بردار |
| قاطعان طریق در راہ اند | شتر مست تو گسستہ مہار |
| انا لیلی بگو اگر مردی | ورنہ چون ابلہان سرے مخار |
| بہ چہ معنی انانیت کفر است | ہیچ فہمیدی اے نکو کردار |
| خویشتن را مگو منم یعنے | من رآنی بگو پیمبر وار |
| قل ھو اللہ وصف احمد ان | از میانش ولیک میم برار |
| این سخن در تو کے کند تاثیر | دارد آئینۂ دلت زنگار |

روزے از روزہا کلیم اللہ — خواست مرشد ز ایزد دادار
وحی آمد براے او کہ برو — پیش ابلیس مفسدان سالار
راہ طے کرد و سر بحکم نہاد — رفت در پیش آن لعین ناچار
گفت خواہم من از تو ارشادے — کاے تو در راہ عشق پاک عیار
یعنے ایزد براے ارشادم — بر سر تو نہادہ تاج مدار
زین سخن ہمچو شعلہ سر پیچید — جست و بر جا نشست ہمچو شرار
گفت من از دم ازل دارم — طوق لعنت بگردن ادبار
تو ندیم اللہی نداری ننگ — تو کلیم اللہی نداری عار
من کجا و طریق این احکام — من کجا و سبیل این اطوار
من نہنگم نہنگ عصمت خوار — من پلنگم پلنگ دین ادبار
راہ و رسم ضلالت از من پرس — مفسدان را منم سپہ سالار

بزبان نیاز بازش گفت | ای تو در راه عشق خوش رفتار
درس کردہ بیان تو میگفتی | نکتۂ ہم برائے من بگذار
بہ تکلم در آمد و بکشود | لب گوہر فشان و شکربار
گر ز من چشم داری این معنی | در من بر نویسی این طومار
من بگویم تا تو ہمچو من نشوی | این سخن راز من بخاطر دار
چون شوی ہمچو من بر دو پس ازان | ہر چہ خواہی بگو و باک مدار
یعنے اول چو من شوائے سرہ مرد | زخم او را اسیر و سینہ میار
چون شنید این سخن ازو موسیٰ | گفت از روئے عجز و الاکسار
راست گفتی درست فہمیدم | این سخن از تو اے ملک عیار
عین آبیم گرچہ در ظاہر | می نمائیم لولوے شہوار
نام خود را اکنون چو آب بیم | زانکہ ما شیر بتیم شکر دار

آب را تو تمام ژاله نگر | ژاله را عین آب می پندار
خویشتن را تو در میانه مبین | سد اسکندر را ز میان بردار
لیک اندر قمارخانهٔ عشق | به ز منصور کس نه باخت قمار
تا تو هستی خدائے در خوابست | چون بمیری تو او شود بیدار
فتمنوا الموت ان کنتم | صادقین آمده است در اخبار
گر بمیری تو پیشتر ز اجل | نکند بر تو تیر و خنجر کار
ملک الموت را شود بیقین | همچو سیماب کشتنت دشوار
صید عنقا کجا تواند کرد | بو الفضولے اگر رود به شکار
تو بخوف و رجا ازین درگاه | باز می مانی اے تحیر شعار
از زبانت همی کنی من و تو | جان من یک زمانکی هشدار
عشق گر در دلت فروزد شمع | روز روشن نماید شب تار

ذوق و شوق آنچنان عیان بینی — که شوی شل من ز خود بیزار
محو گردی چنان تو از مستی — نشناسی کلاه از دستار
در صفت سر زنند ازین هستی — می طرازم به صفحه اظهار
یا به کل اللسان شود خاموش — یا به طال اللسان کند گفتار
لیک طال اللسان هلاک شود — سر و پا گم کند مه دستار
وانکه کل اللسان بود چه شود — با سلامت به السید همواره
گم نه گردد ز کاکلش یک موی — گم نه گردد ز خرقه اش یک تار
آنکه او سر دمد ز هے سرمست — وانکه او سر به در زہے هشیار
گاه طال اللسان لیج دخاموش — گاه کل اللسان کند گفتار
مینر تاز موج اندرین هستی — مطلعم هم چو مطلع الانوار
او خروشان چو بلبلان بهار — او خموشان چو طبله عطار

غیر او کیست کو سخن گوید | یا خمش بر نشیند اے دلدار
از برائے فریب خود خود گشت | جلوه در قد و در قدم رفتار
تاب در زلف و وسمه بر ابرو | سرمه در چشم و غازه بر رخسار
رنگ در آب و آب در یاقوت | بوئے در مشک و مشک در تاتار
هست فعل خود است خود منظور | خود تماشا و خود تماشاکار
عاشق خود خود است خود معشوق | خود طبیب خود است و خود بیمار
خود شده طوطی و خود آئینه | خود شده پیش طوطی آئینه دار
خود کند ساز هر گناه که هست | خود زند باز باب استغفار
حمد خود از زبان خود خود گفت | تا که بر خود شود پذیرفتار
خود پیمبر شده پیام آورد | گشت خود معترف نمود اقرار
گفت انا احمد بلا میم | از زبان محمد مختار

لی مع الله و من الی نعت ‌ ‌ ‌ هم خود از نطق سید الابرار
رب ارنی بگوش خود خود گفت ‌ ‌ ‌ خود بخود کرد حسرت دیدار
باز خود گفت لن ترانی را ‌ ‌ ‌ بهر چه بهر گرمی بازار
خود انا الحق زد از لب منصور ‌ ‌ ‌ خود برآمد ز شوق بر سر دار
من نیم او خود است قا فیه سبح ‌ ‌ ‌ من نیم او خود است دیگر گفتا
هست کامل یا حیات صرف ام ‌ ‌ ‌ با همه خیر و شر خود دوار
روز آدینه بر سر منبر ‌ ‌ ‌ گشت شبلی برای خطبه سوار
کرد توحید ایزدی آغاز ‌ ‌ ‌ که یک است او چه چه صد چه هزار
مگر آنجا جنید حاضر بود ‌ ‌ ‌ گفت ای پاکباز پاک عیار
آنچه من با تو گفته ام بنهفت ‌ ‌ ‌ تو عیانش همی کنی اظهار
گفت تا ای یگانه عصر ‌ ‌ ‌ سخن مشرکانه را بگذار

من ہمی گویم وہمی شنوم | نیست کس غیر من بہ ہر دو دیار
قم باذنی و قم باذن اللہ | ہر دو یک نغمہ است از لب یار
خواہ قرب نوافلش برخوان | خواہ قرب فرائضش بہ شمار
نیست جز نام فرق زیر و بم | زیر و بم می‌زند سر از یک تار
لوح دل را ز نقش غیر بشوی | خویشتن را خدائے خود انگار
نور چشم من از خودی بگذر | زانکہ باشد خودی ز جملہ خوار
گر بدین بال و پر کنی پرواز | شاہبازی تو جبرئیل شکار
دانکہ غیر تو چیست ہستی تو | خویشتن را کنارہ گیر ز کار
چونکہ لا شرک است حکم خدا | خویشتن را ز شرک پاک بدار
شرک دو ہست در خفی و جلی | ہر دو را پیش تو کنم اظہار
اے پسر لا الٰہ الا اللہ | خود ز شرک خفی آئینہ دار

هست شرک جلی رسول الله | خویشتن را ازین و شرک بدار
گز ز شرک جلی خلاص شوی | خویش را از خفی خلاص شمار
چون ازین شرکها خلاص شوی | شوی آن وقت صوفی شطار
آن یکی وقت نزع شبلی را | گفت اے قدوهٔ صغار و کبار
که بگو لا اله الا الله | مغفرت خواه ز ایزد غفار
بتبسم در آمد و بشگفت | همچو مردے بهار و چهره یار
گفت معشوق من ز استغنا | نکشاید ز روے رشوت کار
سالکے مر جنید را پرسید | کاے ز سر تا قدم همه اسرار
بتکلم در آ که مشرک کیست | گفت کای تیره گوئی گودن سار
هر که نادیده نام او گوید | مشرکست آن فضول ناهموار
دع نصنک تعال را بشنو | اے برادر تو گوش پنبه بر آر

هر که از روی نزد آنا بحق سر / هست او از جماعت کفار

هر که منکر شود بود مشرک / من زاو چون خدای او بیزار

چون دوئی از میانه برداری / تو نمانی و او کند گفتار

دین احمد گزین مسلمان شو / بگزر از خویش و بگسل این زنار

این بت ار بشکنی چو ابراهیم / گر در آتش روی شود گلزار

شو بهر قول و فعل تبع سلف / غیر باطن به ظاهر بسیار

شو بباطن ربوبیت پرواز / کن بظاهر عبودیت اقرار

ظاهر خویش پاک کن بوضو / باطن خویش را نماز گذار

پس وضو چیست پاک کردن دل / پاکی دل چه شستن از اغیار

حج چه باشد ز خود سفر کردن / به کجا جانب بدایت کار

هست قربانی از پس حجت / قطع احکام طبعها یکبار

صفت طبع را چو نفی کنی | روی حق بینی از در و دیوار

روی بیگانه را که می نگری | آشنا وانمایدت هر بار

تا نکاری یگانگی را تخم | کی دهد شاخ آشنائی بار

شد جنابت تمام شرک دوئی | غسل فرض است زان به دیدار

غسل چه بود به بحر توحید | غوطه خوردن نیامدن بکنار

چیست تجرید گشتنت آزاد | از هزاران هزار یار و دیار

بعد ازان از برادر و خواهر | بعد ازان از تمام خویش و تبار

غم اینها به هیچ نوع مخور | بگذر از جمله و بحق بسپار

زانکه داریم ما خداوندی | لطف او هست بر همه غمخوار

بعد تجرید بایدت تفرید | یعنی از آخرت شدن بیزار

فارغ الدین و تارک الدنیا | نکند فرق افسر از افسار

دین و دنیا و دوزخ و فردوس | تو رہا کن بہ این خران بسیار
چیست تو بہ گزشتن از جملہ | چہ خدا و رسول و جنت و نار

تمام این منزلیست او و ادنے
ہست جائے شکیب جائے قرار



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اولیاء عرفان و حدت

(مصنفہ)

پیر و مرشد قبلہ

الحمد للہ الذی نزل علی عبدہ الکتاب ولم یجعل لہ عوجا وصلی اللہ علی محمد وآلہ وصحبہ وسلم کثیراً کثیرا۔

اما بعد جان اے بھائی حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر ایک سچا غلام مطیع الرسول کے نام سے موسوم ہو سکتا ہے اور اسی سے

ہمارا خطاب ہے غیر سے ہم کو کچھ کام نہیں۔

اے مطیع الرسول نیک شعار
رحمت حق ہو تجھ پہ لیل و نہار

یاد رکھ وحدت حقیقی کو
گرہ دے کر نہ بھولے تو اوسکو

ہاتھ سے کار دینوی کرنا
دل کو مولا کے یاد میں رکھنا

نہیں اچھا طریقہ رہباں کا
خوب مسلک رسول یزداں کا

یاد رکھنا مسائل وحدت
دین میں پختگی ہو اور عظمت

مسئلہ وحدت وجود کے چند
میں نے لکھے ہیں اس نے کے لئے

حفظ کر لو انہیں بجوش تمام
آخری وقت میں آئیں کام

کوئی گر سیکھنا جو چاہے انہیں
ہوں اگر اہل تو سکھا و انہیں

مصطفےٰ پر درود اور سلام
احمد انشر میں کر اب تو کلام

جان اے بہائی وحدت کے دو قسم ہیں مطلقہ اور مقیدہ۔

مطلقہ میں وجود غیر کی نفی ہوتی ہے اور مقیدہ میں وجود مثل کی۔

پھر وحدت مطلقہ کے دو شق ہیں۔

(۱) وحدت الوجود (۲) وحدت الشہود۔

وحدت الوجود کا تعلق عقائد سے ہے اور وحدت الشہود کا عمل سے آدمی کے مختلف مراتب ہونے کے وجہ سے ان کے عقائد کے بھی مختلف مراتب ہیں۔ عوام کے عقائد کو خواص کے عقائد سے وہی نسبت ہے جو عوام کو خواص سے ہے۔

عوام کے لئے الہ باطلہ کی نفی لا الٰہ الا اللہ یعنے لا معبود الا اللہ کہنا کافی ہے جس سے شرک جلی سے نجات مل جاتی ہے اس مرتبہ کا نام شریعت ہے۔ شریعت میں اثبات معبود بن تشریک ہے۔ اور اثبات الہ واحد توحید ہے۔ عوام کے لئے

عذاب جہنم سے نجات اور جنت کے نعمتوں سے تمتع دیدار خدا
اور شفاعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتباع شریعت سے
حاصل ہو جاتی ہے۔ فمن زحزح عن النار وادخل
الجنۃ فقد فاز۔ جو شخص نار جہنم سے بچا اور جنت میں داخل
ہوا وہ مراد کو پہونچ گیا۔ مگر خواص کے واسطے اتباع شریعت کے
ساتھ علیٰ مرتبۃ القرب توجہ الی الغیر بھی شرک ہے۔ یعنے نفع و
نقصان ہدایت و ضلالت وغیرہ کو غیر حق کی طرف منسوب کرنا
اس مرتبہ میں شرک ہے۔ مگر شریعت میں ایسا نہیں ہے۔
حضرت سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

اگر عز و جاہست وگر ذل و قید
من از حق شناسم نہ از عمرو زید

کیونکہ نافع وضار سوائے اللہ تعالیٰ کے کوئی نہیں۔ اس
مرتبہ کا نام طریقت ہے۔ طریقت میں توجہ بغیر حق شریک ہے
اور توجہ بحق توحید ہے اور یہ شرک خفی ہے۔ جو لوگ اس مرتبہ
سے بھی اونچے ہیں۔ ان کے لئے اتباع شریعت و طریقت کے
ساتھ شرک فی الوجود بھی شرک ہے۔ یعنے وجود میں غیر حق کو
شریک کرنا اور یہ کہنا کہ وجود دو ہیں۔ ایک وجود اللہ تعالیٰ کا
اور دوسرا وجود خلق کا اس مرتبہ میں یہ عقیدہ بھی شرک ہے۔
اس مرتبہ کا نام حقیقت ہے۔ اس میں اثبات موجودین شریک
اور اثبات موجود واحد توحید ہے۔ اس مرتبہ کا شرک شرک
اخفی کہلاتا ہے۔ وما یؤمن اکثرھم باللّٰہ الا وھم
مشرکون۔ اور نہیں ایمان لائے اکثر اون کے ساتھ اللہ کی

مگر وہ شرکت کرنے والے ہیں۔ اس سے اونچا مرتبہ معرفت کا ہے
اس مرتبہ میں شہود غیرِ حق تشریک ہے اور شہود حق توحید ہے
مولانا جامی رحمتہ اللہ علیہ کا یہی مصرع اس مرتبہ کا پتہ دیتا ہے

ع:۔ ہر چہ پیدا می شود از دور پندارم توئی۔

وحدت الشہود اسی مرتبہ کا نام ہے۔ یہ عمل کا مرتبہ ہے۔ یعنے کسب سے بذریعہ شیخ کامل کی غلامی سے حاصل ہوتا ہے اور کبھی بے ریاضات شاقہ عنایت ہوتا ہے۔ ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء۔ اور مرتبہ وحدۃ الوجود مرتبہ علم ہے جو عالم ربانی کی تربیت پر موقوف ہے۔ وحدۃ الوجود کو ایمان بھی کہہ سکتے ہیں جس کی بناء تصدیق خبر پر ہے۔ اور وحدۃ الشہود احسان ہے۔ جس کی بنا مشاہدے پر ہے۔ ایمان اور شئے ہے

مشاہدہ اور شے ہے۔ ایمان کے معنی تصدیق خبر ہے اور مشاہدہ
رویت مخبر عنہ ہے۔ شریعت ایمان کی تکلیف دیتی ہے اور
معرفت مشاہدے کی۔ وہاں شہود علمی یعنے علم الیقین ہے اور
یہاں شہود عینی یعنے عین الیقین ہے۔ علم الیقین کے مرتبہ
میں جو ایمان کا مرتبہ ہے۔ عین الیقین یعنے مشاہدہ کی ضرورت
نہیں ہے۔ یعنے ایمان کی تکمیل مشاہدہ پر موقوف نہیں۔
یومنون بالغیب مومنین و متقین کی صفت کاملہ ہے۔
کیونکہ ایمان کی تعریف میں مشاہدہ شرط نہیں ہے جیسا کہ اوپر
معلوم ہوا۔ وحدۃ الوجود کے معلوم کرنے کے واسطے پہلے یہ سمجھ لینا
ضرور ہے۔ وجود ایک اور ذات دو بوجہ ذیل مسلم ہے۔
دو ذات یعنے ایک ذات حق کی اور دوسری ذات خلق کی۔

ذات حق وجود محض ہے ازلاً ابداً اور ذات خلق عدم قابل الوجود ہے۔ اور ہر ذات اپنی اپنی صفات کی حامل اور مسند الیہ ہے۔ ذات حق چونکہ وجودی ذات ہے وہ ہمیشہ وجودی صفات سے موصوف ہے مثلاً حی۔ علیم۔ قدیر۔ مرید۔ سمیع۔ بصیر۔ کلیم وغیرہ یہ سب وجودی صفات ہیں اور ذات خلق چونکہ عدمی ذات ہے وہ عدمی صفات سے موصوف ہے۔ جو وجودی صفات کے اضداد ہیں مثلاً حی کے مقابل ممیت۔ علیم کے مقابل جاہل۔ قدیم کے مقابل حادث۔ قدیر کے مقابل عاجز۔ مرید کے مقابل مضطر۔ سمیع کے مقابل اصم۔ بصیر کے مقابل اعمیٰ۔ کلیم کے مقابل ابکم۔ حضرت شاہ کمال الدین قدس سرہ نے فرمایا ہے سے

ذاتی صفت حق کی قدم میری حقیقت ہے عدم

لحظہ بہ لحظہ دمبدم میں نہیں ہوں حق موجود ہے

عاری حیات وعلم سے لیے قدرت و لے خواست ہوں

احوال اپنا کیا کہوں میں نہیں ہوں حق موجود ہے

میں ہوں اصم شنوا ہے حق میں بے بصر بینا ہے حق

میں گنگ ہوں گویا ہے حق میں نہیں ہوں حق موجود ہے

اگر خلق کی کوئی ذات یعنے حقیقت تھو صرف ایک ذات حق ہی کی مانی جائے۔ تو ان عدمی صفات کا کوئی حامل اور مسند الیہ نہیں رہتا۔ جب ذات حق حی۔ علیم ہے تو مردہ جاہل وغیرہ کے صفات کس ذات کے طرف محول کئے جائینگے یعنے ان صفات کا موصوف کون ہوگا۔ اور صفات خواہ وجودی ہوں

یا عدمی اون کے واسطے موصوف کا ہونا ضروری ہے۔ کیونکہ کوئی صفت اپنے موصوف کے بغیر قایم نہیں ہو سکتی۔ اگر ایک ذات حق ہی کی ہو اور دوسری ذات کی نفی کی جائے تو لازم آئیگا کہ اون عدمی صفات کی حامل بھی ذات حق ہی ہو۔ یعنے اس صورت میں کہنا پڑیگا کہ حق زندہ ہے اور حق مردہ ہے نعوذ باللہ۔ ذات حق وجود محض ہے عدمی صفات سے موصوف نہیں ہو سکتی کیونکہ حق زندہ ہے مردہ نہیں کہہ سکتے۔ تم نے بچوں کا منہ بہلانے کا چھچھی کتا کھا۔ دودھ ملائی میرا تہا کھا جب دودھ ملائی اس کے نہنے نے کھائی۔ چھچھی کھانے کے لئے اوسکو دوسری ذات یعنے کتے وغیرہ کو ڈھونڈنا پڑا۔ دوسری ذات نہ تھی تو چھچی بھی تہنے میاں ہی کو کھانی پڑتی جب ایک شان

اپنے نبھنے کو حچپی سے بچانے کے واسطے کتے کو تلاش کیا تو
اگر حق سبحانہ تعالےٰ نے جو ہر نقص وعیب سے منزہ ہے
اپنے صور علمیہ کو ذات خلق ٹھہرا کر نقائص کی پوٹلی کو خلق کے
سر رکھا۔ جس کی وہ مستحق تھی تو کیا بعید ہے۔ معلوم ہوا کہ دوسری
ذات کا ہونا ضرور ہے سے

بیچارہ خر اگر چہ بے تمیز است
چون بار ہمی برد عزیز است

ذات حق صفات وجودیہ سے موصوف ہے اور ذات خلق
صفات عدمیہ سے۔ اب ایک ذات خالق۔ حاکم۔ رب۔ الہ
ہوئی اور دوسری ذات۔ مخلوق۔ محکوم۔ مربوب۔ عابد۔
ٹھہری۔ یہی منشاء شریعت کا ہے۔ اور یہی تعلیم کلمہ طیبہ

لا الٰہ الا اللہ کی ہے۔ جس کا اعتقاد دخول اسلام کی پہلی شرط ہے۔ جب تک ذات حق اور ذات محمدؐ یعنے ذات خلق کی تصدیق نہ کی جائے اس وقت تک کوئی دائرہ اسلام میں قدم نہیں رکھ سکتا۔ یعنے مسلمان نہیں ہو سکتا۔ اس سے معلوم ہوا کہ یہہ ہر دو ذات ایک دوسرے سے حقیقی متا ئر ہیں۔ کیونکہ ایک ذات وجود محض ہے۔ اور دوسری ذات عدم ہے۔ عدم اور وجود میں تبائن کلی ہے۔ اِنْ کَانَ حَقًّا فَلَیْسَ خَلْقَ اَبَدًا وَاِنْ کَانَ خَلْقًا فَلَیْسَ حَقّ اَبَدًا۔ اگر ذات حق کو ذات خلق کا عین کہا جائے تو لازم آئیگا کہ ذات حق نعوذ باللہ عدم قابل الوجود ہے اور اس کو وجود محض تسلیم کیا گیا ہے اور اگر ذات خلق کو ذات حق میں عین کہا جائے

تو لازم آئے گا کہ ذات خلق وجود محض ہے۔ حالانکہ اوس کو عدم قابل الوجود مانا گیا ہے وھذا خلف۔ دو ذات کے ثبوت میں مولانا جامی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| باخدا در ازل دو علم بود | علم بالذات علم ماہیات |
| با ہمین ہر دو علم ثابت شد | کہ بود غیر ذات ماہیات |

اسی طرح مولائے روم علیہ الرحمتہ نے دو ذات کے ثبوت میں ہر ذات کی ایک صفت خاصہ کو لیکر دو ذاتوں کا ثبوت اور ان میں حقیقی غیریت کو ایک شعر میں بیان فرمایا ہے۔ گویا کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ کی تفسیر فرمائی ہے ؎

| | |
|---|---|
| جملہ معشوق است و عاشق پردہ | زندہ معشوق است و عاشق مردہ |

جملہ معشوق است یعنے لا الٰہ الا اللہ ۔ عاشق پردہ یعنے محمد الرسول اللہ۔ لا الٰہ میں جنس معبود کی نفی ہے ۔ چونکہ معبود کو موجود ہونا ضرور ہے ۔ کیونکہ معدوم شئے معبود نہیں ہوسکتی لہذا لا الٰہ جملہ موجودات کی نفی کو مستلزم ہے ۔ اس واسطے کہ اگر کوئی شئے معبود ہوتی تو وہ بذات خود موجود ہوتی ۔ مگر جملہ موجودات عالم میں کوئی شئے بذات خود موجود نہیں ہے سوائے اللہ تعالےٰ کے ۔ لہذا کوئی شئے معبود نہیں ہے سوائے اللہ سبحانہ کے ۔ کان اللہ ولم یکن شیئاً غیرہ (بخاری) اور وہ اب بھی الاٰن کما کان ہے اور یہ لا موجود الا اللہ کی دلیل ہے ۔ عاشق پردہ ۔ یعنے محمد یعنے جملہ خلق اس پردگی کے واسطے بمنزلہ

پردہ کے ہے جس کی آڑ میں حقیقتاً پردگی کام کر رہا ہے۔ اس
سے دو ذات کا ثبوت ظاہر ہے۔ ایک ذات پردگی کی
اور دوسری ذات پردہ کی۔ اور یہ بھی ظاہر ہے کہ پردہ اور
پردگی میں ذاتی غیریت ہے۔ پردگی اور شئے ہے اور پردہ
اور شئے۔ پردگی کو کہیں پردہ نہیں کہہ سکتے۔ ایسے ہی پردہ
کو پردگی نہیں بول سکتے۔ ایسے ہی حق و خلق پردگی اور پردہ ہی
شیخ اکبر نے اس پردہ کو اسباب سے تعبیر فرمایا ہے۔ مطلب
ایک ہی ہے۔ دوسرے مصرع میں مولانا نے اس شبہ کو
دفع فرمایا ہے کہ کوئی ہر دو ذات کو غلطی سے موجود بوجود خود
نہ سمجھ بیٹھے اور یہ بتلا دیا کہ ؎

زندہ معشوق است عاشق مردۂ

یعنے زندہ صرف معشوق یعنے اللہ ہی ہے۔ اور عاشق یعنے محمدؐ
یعنے جملہ خلق مردہ ہے۔ اس واسطے کہ زندگی وجود کی رتبتاً
پہلی صفت ہے۔ اور مردگی عدم کی پہلی صفت ہے۔ پھر وجود
حق کی حقیقت ہے۔ جو کبھی عدم یا عدم کی کسی صفت سے
ازلاً ابداً موصوف نہیں ہوسکتا۔ اور عدم خلق کی حقیقت ہے
جو کبھی وجود یا وجود کی کسی صفت سے ازلاً ابداً موصوف نہیں
ہوسکتا۔ ہر اشیائے عالم جو موجود نظر آتی ہیں۔ وہ صرف
وجود حق کو عارض ہونے کی وجہ سے جیسے بنظر قاصر صورت
جسمیہ کا ہیولی جسم مطلق سمجھا گیا ہے۔ ایسے ہی تمام صور
عالم کا ہیولی حقیقتاً وجود حق ہے۔ جیسا کہ اس قوم کا مقولہ
ہے۔ اَلْعَالَمُ مَجْمُوْعُ اَعْرَاضٍ وَالْمَعْرُوْضُ

ھو الوجود ۔ اس واسطے کہ حقائق ممکنات محض صور علمیہ حق تعالیٰ ہیں۔ صور کا نمود بغیر کسی شئے کو عارض ہونے کے ممکن نہیں۔ مرتبہ ثبوت میں علم حق کے ساتھ ثابت نہیں۔ خارج میں وجود حق کے ساتھ قائم ہیں۔ وجود حق اپنی علمی صورتوں کے پردوں میں خود ظاہر ہوا۔ اسی ظہور کا نام خلق ہے۔ حضرت شاہ کمال الدین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

صورت اشیاء سے اپنی ذات حق ظاہر کیا
شکل سے مہرا پنا نور جون باہر کیا
وجہ دیکھا آپنا لیکن لباس غیر میں
صانع کامل دیکھو کیا صنعت نادر کیا
ہے ہوالظاہر دلیل اسبات کے اثبات پر

نفی سے محجوب نا حق آپ کو کافر کیا

باوجود بے چگونی آپ کو با چون نما

مثل محمود و ایاز اوکاشف ہر سر کیا

جون ظہور اپنا کیا درپن ظہور خلق سکا

یون ظہور اس کا ظہور اپنے کا درپن پھر کیا

گنج مخفی میں جو کچھ تھا مندمج اور مندرج

آشکار اوس کو عجب حکمت سے اوناظر کیا

ممکنون کی رکھ کے اعدام مقید پر نظر

ذات مطلق اون کو منظور آپ کو ناظر کیا

کر کے اون پر پرتو اندازی انوار وجود

مثل کو خارج مین اون کی دائرہ سائر کیا

غیب میں معلوم اور خارج میں جو معدوم تھا
اوس کو با احکام و باآثار خود حاضر کیا
حضرت تشبیہ تھا مستلزم اظہار خود
کر عدم سے خلق کو موجود اور قادر کیا
تھا کمال دومی کا اقتضا جو آپ کو
امر ایجادی کے ماموراتؔ کا آمر کیا
اقتضائے ذاتؔ استعداد اصل این و آن
آپ کو ظل لطیف مظہر و قاہر کیا
جو کہا سب اس سے ہے ناسبؔ ہی کب آپنا
روے دل شرک خفی کی لوث سے ظاہر کیا
جس نے بولا سبؔ ہی ہے اس سے سیا بات ہے

جد و جہد اس علم کی تحقیق مین قاصر کیا
جو کہا ہے ان دونون ضدون کو عین یکدگر
عرصہ عرفان میں خنگ فہم کو شاطر کیا
کئی ہزاران ناقص التحقیق رہ گئے اے کمال
فیض حق شہمیر کو اس علم کا ماہر کیا

جس کے معنی پیدا لینے ظاہر کرنے کے ہیں یا کہو کہ اپنی صور علمیہ کو اپنے شیون و صفات کے مشاہدے کے واسطے آئینہ بنایا۔ خلق اور اس کے عدم کے آئینہ میں اپنے کو موجود جہل میں اپنے کو عالم دیکھا۔ مردگی کے آئینہ مین اپنے کو حی۔ عجز مین اپنے کو قادر وغیرہ وغیرہ۔ اَلْاَشْیَاءُ تُعْرَفُ بِاَضْدَادِھَا ہر شئے اپنی ضد سے پہچانی جاتی ہے۔ حضرت شاہ کمال الدین حب

قدس سرہ کی غزل یہاں درج کی جاتی ہے ہر شخص اپنے حصہ کے موافق اوس سے بہرہ اندوز ہوگا۔ انشاء اللہ ؎

موم کی ذات ہے موجود وجودی مثلا
اپنی ہستی میں نہ محتاج ہے کس کا اصلا
نرمی موم بھی موجود ہے اما ذہنی
موم لے ہاتھ میں اور عقل سے نرمی کو پا
موم کو ذات سمجھ اور صفت نرمی کو
انفکاک اوس کو نہیں اس سے مجوز قطعا
موم شکلوں کو دکھایا صفت نرمی سے
ورنہ ہر شکل سے ہوتا نہ تجلی فرما
موم موجود وجودی ہوا نرمی ذہنی

کہیں اشکال کو موجود اضافی عرفا
لوگ موجود وجودی سے تی کر قطع نظر
کریں موجود اضافی کے طرف چشم کو وا
موم موجود وجودی ہے نہ اشکال ولیک
موم کی ہستی سے اشکال ہیں موجود بپا
بلکہ موجود و مشہود ہے فی الواقع موم
ذات اشکال سراسر عدم محض بنا
سوئے تنزیہ کوئی گر جو کرے نسبت موم
گر کہے موم کے تعین خالق اشکال بجا
اور اضافت جو کرے موم کی تشبیہ طرف
عین اشکال وہی موم کہے گا نہ سوا

سکل اغیار سے خود موہوم کیا گرچہ ظہور
یا ان وجود اور ہے موجود وگرا ے دانا
نین ہے موجود سے مقصود مگر کثرت خلق
حق مطلق ہے عبارت ز وجود یکتا
خلق کو صوفیہ موجود کہیں حق کو وجود
ایک ہستی سے دو موجود بھی کہنا ہے روا
پس یقین بوجھ کہ در عالم ہستی دو وجود
کوئی نہ موجود ہے جز ہستی مطلق ابدا
یہہ تمامی ہے بیان وحدت ہستی کا کمال
لیکن از روئے حقائق ہے حق وخلق جدا
میرے استاد مرحوم حضرت حکیم مولوی عنایت اللہ خاں

نوراللہ مسجد فرماتے ہیں ؎

اگر آئینہ ہے عاشق تری زلف مسلسل کا
نگاہ ناز نے اونچا کیا رتبہ سجنجل کا

تو ہے آئینہ سے ظاہر ترے سے آئینہ روشن
دیہ سودا گھر کا گھڑی میں ہوا بدل و مبدل کا

تری اے کندن خالص ہی ہے چاشنی جو تھی
بنا گر جیہ کہیں سمرن کہیں تعویذ ہیکل کا

کہیں کنگن کی صورت ہے کہیں ہے ساعد سیمیں
کہیں ہے کلس کا قبہ کسی تاج مکلل کا

نگہ پڑتی ہے سونے پر ہوا محسوس تو سونا
ظہور اس کا ہے چھاگل سے نہیں ہرنام چھاگل کا

منزہ ہے جمال حق کم وکیف وتغیر سے

ہوا آئینہ کیف وکم تغیر حسن اکمل کا

تری آغوش سے جانان نکلکر سخت مضطر ہوں

مگر نقشہ ہے آنکھوں میں ترے دربار اول کا

تری محفل سے جو نکلا پریشان اور حیران ہے

ترے دہن مین ہے دیوانہ انا الحق یاد ہے کل کا

حکیم مست آغوش عدم کو ایک دم تونے

پھنسا یالا کے جنگل میں بھلا ہو تیرے جنگل کا

یہ بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ ذات خلق کو ذات حق کے

ساتھ باوجود حقیقی غیریت کے عینیت حقیقی کی قرابت ازل سے

ثابت ہے۔ مرتبہ ہویت یعنے احدیت میں عینیت اندماجی

حاصل رہی۔ اور مرتبۂ وحدت یعنے مرتبۂ علم میں عینیت علمی رہی اور واحدیت یعنے عالم تفصیلی میں عینیت علم تفصیلی اب خارج یعنے مخلوقیت کے مرتبہ مین عینیت وجودی ہے۔ یعنے احدیت میں ذات حق سے مسلوب نہیں۔ اور علم میں اجمالاً وتفصیلاً علم الٰہی سے مسلوب نہیں رہا۔ اب مخلوقیت کے مرتبہ مین وجود یعنی ہستی حق لے کر پیدا ہوا کیونکہ حقائق خلق صور مخفیہ ہین جو بغیر کسی شئے کو عارض ہونے کے اس کی نمود ممکن نہیں جیساکہ اوپر معلوم ہوا۔ حضرت شاہ کمال الدین صاحب قدس سرہٗ کی غزل بھی قابل ملاحظہ ہے ؎

صورت سے ممکنات کے جب حق ہوا عیاں

ہیں حکمتین بالعنین اوس کے درمیان

یک یہ کہ خود بصورت اشکال علم خود
خود ظاہر و عیان ہوا اور باطن و نہان
پس معنی کلام ہو الظاہر از نبی
ظاہر بہ صورت ہمہ حق است بے گمان
دیگر کہ اس ظہور میں پائے ظہور سب
خارج میں حکمہا و اثر ہائے ممکنان
یعنے جو علم حق میں ہے ثابت یہ ممکنات
از طول و عرض و کیف و کم و قدر غیر آن
اس واسطے کہ حق ہے بری ان تمام سے
ذاتاً وجود محض ہے بے چون و بے نشان
پس وہ وجود محض کہ با قید چند و چون

ظاہر ہوا بصورت مادیہ شکل تان

محض از پئے ظہور ہمہ ممکنات ہے

از مکمن بطون بہ سراپردۂ عیان

صورت جہان کی علم سے تب آئی عین مین

جب حق کیا ظہور خود از صورت جہان

شہمیر پیر منن ہمہ اوست میں کمال

کیتا ہمہ از وست کو ثابت نہ ہے بیان

شیخ اکبر نے حدیث اَلرَّحِمُ شِجْنَةٌ مِّنَ اللّٰہِ سے فتوحات

مکیہ میں اس قرابت کو ثابت کیا ہے۔ شجنہ لغت مین

رحم کو کہتے ہیں یعنے رحم رحمن سے مشتق ہے۔ مطلب یہ ہے

کہ رحم اللہ سے رگوں کی جالی کی طرح جالدار قرابت رکھتا ہے

یعنے جیسے رشتہ دارون کی رگون میں باہمی قرابت کا جال پھیلا ہوا ہوتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ خلق کو حق کے ساتھ قرابت قدیمہ ہے کیونکہ خلق اوسی کی ذات کے شیون اور اسی کے صور علمیہ تو ہین کہین باہر سے نہیں آئے یعنے ماہیات ممکنات اپنے ثبوت مین ذات واجب کی محتاج نہیں۔ بلکہ اس کے شیون ذاتی ہیں۔ جو بے جعل جاعل ذات حق میں مندمج ہین۔ ع

چو در ناف تکلین گل از بیش بود

یہان حلول یا اتحاد کا شبہ نہ کرنا چاہیئے کیونکہ حلول واتحاد کے واسطے دو موجود فی الخارج کا ہونا شرط ہے تاکہ ایک موجود دوسرے موجود مین حل یا متحد ہو۔ یہان موجود صرف ذات حق

ہی ہے دوسری ذات خلق ہے جو معدوم ہے اور موجود معدوم
محل اتحاد یا حلول یا اس کا محدد نہیں ہو سکتا ہے

عینیت وجودی و غیریت حقی

انکار اس دو قول کا ہے جہل و احمقی

جیسا کہ ہے یگانگی محض ملحدی

بیگانگی صرف کا قائل ہے زندقی

با کون غیریت ہے، یہ دو ضد کی جمع مین

ثابت موحدی و محقق محققی

واقع ہے فرق و جمع حقیقی کے ضمن مین

کامل میان شرع و حقیقت مطابقی

آیت حدیث قول مشائخ یہ رمز پر

ناطق ہیں ہم دلائل عقلی و منطقی
اول گواہ عبدہٗ اور وحدہٗ دگر
رکھ اسکو اوسکو مستوی اے مومن تقی
ہے مختفی غیر حقیقی بلا خلاف
حضرت خدا کی خالقی اور اوسکی رازقی
ارسال ہر پیمبر و انزال ہر کتاب
ہر مومن سعید و ہر کافر شقی
سن یغفر یعذب یحیی یمیت حق
کہتا ہے کس کو کر حق و باطل میں فارقی
لاتطرونی آپ جو فرمائے مصطفےٰ
تا آخرش مگر تو سنا میں اب جھجکی

بے شرع زندقہ ہے حقیقت کہے ہیں غوث
جن کے سخن کو شرع و حقیقت میں او تقی

ہجرت میں وصل وصل میں ہجرت ہے کیوں کہے
بندہ نواز خسرو اقلیم عاشقی

ذات و صفات میں ہے خدا خلق سے جدا
اس کی کرے عقیدہ جامی مصدقی

لم یتخذ بغیرہ آیا کہے ہیں کیوں
تکمیل کی کتاب میں عبد الحق حقی

اشیا کا عین نہیں ہے خدا فی ذواتہا
فرمائے شیخ اکبر صوفی متقی

من لا یکون فیہ من العبد وجہ یب

مانحن فیہ کی کرے اثبات صادق

جبراً اگرچہ حال کے غلبہ میں کہہ گیا

لیکن نہ حق ہوا او حسین انا الحق

واجب قدیم ممکن وحادث اگر جو ہوئے

آوے ہے لازم اوس میں تو قلب حقائق

ہموارہ نیں خدا کو سزاوار بندگی

بندہ کو نیں ہمیشہ خدائی کی لائق

جو کچھ کہ غیر حق بجمیع الوجوہ ہے

باذات و باصفات ہے معدوم مطلق

کہتے ہیں جس کو غیر حقیقی ہم اس کو ہے

الحق یگانگی حقیقی سے ملحق ؛

فی الجملہ لاک دلیل سے اثبات مین یقین
حاصل نہووے تا نہ کرے پیر مشفقی
ملتا ہے اس کو مرشد کامل کہ در ازل
مقسوم میں کیا ہے قضا جس کے سابقی
شکر خدا کہ حضرت شہمیر کو دیا
ہر شیخ سے سلوک معارف مین فائقی
باوصف غیر خلق کو حق جان اے کمال
کر رفع دل سے اپنے خیالات ماسبق

ہر شئے مندمج مندمج فیہ سے متغائر ہوتی ہے۔ لہٰذا عینیت اندماجی اور اسی حالت مین غیریت علمی شیونی ہر دو ازلی ہیں۔ یہ نہیں کہ مرتبہ ہویت میں یہ مسلوب عن الذات تھیں۔ ہان

خارج مین آنے کے واسطے وجود حق کی محتاج ہین۔ لہذا ان
کے اقتضات اور قابلیات کے پورا کرنے کے لئے جیسا جس
حقیقت کا اقتضاء تھا وجود حق نے ان صورتون سے خود ظاہر
ہوکر ان کی اقتضاء کو پورا کیا۔ جیسا کہ فرمایا اُجِیْبُ دَعْوَۃَ
الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ اور نیز اٰتَاکُمْ مِنْ کُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْہُ
جس کا مطلب یہ ہے کہ مین سائل کے سوال کو پورا کرتا ہون
اور جو تم نے مانگا وہ میں نے تم کو دیا یعنے خلق کی طلب کے موافق
خلق نما بنا خَلَقَ آدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ یعنے مرتبہ علم میں آدم
کی جیسی صورت تھی اوسی صورت پر آدم کو پیدا کیا یعنے آدم کی
صورت سے خود ظاہر ہوا اور حقیقت انسانی کا جیسا کچھ اقتضا
تھا انسانی صورت سے آپ ہی اوس کو پورا کیا۔ ایسے ہی تمام

حقائق ممکنات کے افعال و خواص کو علم الہٰی نے ان کی سوالوں سے جیسا کچھ معلوم کیا عالم خلق مین ویسا ویسا خود بنکر ظاہر فرمایا۔ ہر صورت سے اوس کی قابلیت اور اوس کے گنون کو جانچ کر جو علمی نقشہ تیار کیا اوسی کا نام تقدیر الہٰی ہے جو مٹ نہیں سکتی۔ اور چونکہ اون کے قابلیات کے اقتضائی سوال پر نقشہ تقدیر کو مرتب کیا ہے۔ جو ان مین بے جعل جاعل ثابت تھا۔ اس واسطے اللہ تعالیٰ کی طرف کوئی الزام ظلم و جبر کا نہیں آسکتا۔ جیسا کہ اس کا قول وَاٰتَاکُمْ مِنْ کُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْہُ جیسا اوپر مذکور ہوا اور نیز فرمایا۔
وَلَوْ شَاءَ اللّٰہُ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ اگر اللہ چاہتا تو تم سب کو ہدایت کرتا۔ یعنے مگر تم نے نہیں چاہا۔ لہذا جو تم نے مانگا وہی

ہم نے دیا۔ ایمان کے طالب کو ایمان اور کفر کے طالب کو
کفر سعید کو سعادت اور شقی کو شقاوت۔ وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ
لَآمَنَ مَنْ فِي الْأَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيعًا ۚ أَفَأَنْتَ تُكْرِهُ النَّا
حَتَّىٰ يَكُونُوا مُؤْمِنِينَ۔ یعنے اگر تیرا رب چاہتا تو روئے زمین
کے تمام آدمی ایمان لاتے۔ کیا پھر تو ان کو زبردستی سے مومن
بناتا ہے۔ اسی مضمون کو ابوطالب کے لئے ہدایت کی دعا کے
اصرار پر پھر اعادہ فرمایا۔ إِنَّكَ لَا تَهْدِي مَنْ أَحْبَبْتَ
پیارے نبی جس کو دوست رکھتے ہو اس کو ہدایت نہیں کرسکتے
یہ کام تو اللہ ہی کا ہے کہ جس کو چاہے ہدایت کرے۔ تم خدائی
کے گر نہیں جانتے۔ اور قدرت کے استعمال سے ناواقف ہو
ہم اگر چاہیں تو ہمارے میں ایسی قدرت ہے کہ ہم روئے زمین کے

آدمیون کو ہدایت کردیں اور تمام لوگ مومن بن جائیں۔ مگر جب اون کی استعداد اور قابلیت کا اقتضاء ایمان کا نہیں تو ہماری غنائے مطلق کو کیا ضرورت ہے کہ ہم اون کو زبردستی سے ہدایت پر لائین اور جبراً مومن بنائین۔ تم اون کی اقتضاء سے واقف نہیں کہ ہدایت پر آنے والے کون لوگ ہیں۔ وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ۔ اللہ خوب جانتا ہے کہ ہدایت پر آنے والے کون ہیں۔ وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيهِمْ خَيْرًا لَّأَسْمَعَهُمْ وَلَوْ أَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوا وَّهُمْ مُّعْرِضُونَ۔ اگر اللہ تعالیٰ ان میں کچھ بھی بھلائی کی قابلیت جانتا تو اون کو کلمۃ الخیر کہنا تا مگر اون کی ذات میں خیر کی جگہ سفر تھا اس لئے اونہیں کلمۂ خیر نہیں سنایا اور بالفرض سنا تا بھی تو وہ منہ موڑ کر پھر جاتے۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ تقدیر الٰہی اون کی ذاتی قابلیات کے مطابق ہوئی۔ ہان اگر اون کی قابلیات جوکہ اون کی ذاتیات ہین مجعل جاعل ہوتے یعنے اللہ کے بنائے ہوئے ہوتے تو البتہ خیر اور شر۔ سعادت و شقاوت وغیرہ وغیرہ کے الزامات جاعل کے سر پر تھوپے جاتے۔ اوس وقت اللہ تعالےٰ کے قول مَآ اَنَا بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِیْدِ اور فَلِلّٰہِ الْحُجَّۃُ الْبَالِغَۃُ وغیرہ کی تاویل مشکل تھی۔ اس دقیقہ کی ناواقفیت کی وجہسے بڑے بڑے لوگ تقدیر اور جبر کے مسئلہ مین مختل الحواس اور ادائے ماہو الحق سے کوسون دور ہین۔ سب سے بڑا جواب ان کے پاس متحکم مالکانہ کا ہے کہ بزور مالکیت جو چاہے کرسکتا ہے۔ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ جو ارادہ کرتا ہے کر ڈالتا ہے

لَا مُعَقِّبَ لِحُكْمِهٖ کوئی اس کے حکم کو پیچھے نہیں ڈال سکتا
لَا یُسْئَلُ عَمَّا یَفْعَلُ وَھُمْ یُسْئَلُوْنَ کسی کو اس کے
فعل مین چون وچرا کی مجال نہیں اگر حکم مالکانہ خلقت کو حرف
گیری سے مانع ہے تو ما انا بظلام للعبید اور فللہ الحجۃ
البالغۃ کے فرمانے مین اوس کے عدل اور اقساط کو سرخروئی
نہیں بلکہ از قسم پاس بندگی سزا بیچارگی بسطوت اور جلال
اور رعب شاہی سے عاجز ہو کر اوس کے ظلم کو عدل کہا جاتا ہے۔
ایسے ایمان کا دعوے پاکان خدا کے روبرو کس قدر شرمناک
دعوے ہے دل میں دغدغہ ظلم زبان پر اقرار عدل صریح نفاق
ہے۔ ادب مانع جنبش زبان تحرک شفتین مخوف سلب
ایمان ایسا نہیں مومن صادق ہو۔ دامن الوہیت ظلم وجور کی

گرد سے بالکل پاک اور منزہ ہے۔ جن کے دل مین جس قدر
ظلم کا خطرہ ہے اوسی قدر وہ دل ایمان سے خالی ہے۔ ایسے
لوگون کے روبرو یوم الجزا مین اون کے حقائق پیش کردے جائینگے
کہ اپنے حقائق کو دیکھ کر جو اعتراض کرنا ہو کرو اوس وقت ندامت
کے سوا کیا ہے۔ اس واسطے فرمایا لَا يُسْئَلُ عَمَّا يَفْعَلُ کیونکہ
اس کا فعل تمھارے خفتہ حقائق کو جگانے والا اور خفیہ قابلیات
کو ظاہر کرنے والا ہے۔ پھر کس کو سوال کی مجال ہے۔ اَيَطْمَعُ
كُلُّ امْرِءٍ مِّنْهُمْ اَنْ يُّدْخَلَ جَنَّةَ نَعِيْمٍ كَلَّا اِنَّا
خَلَقْنٰهُمْ مِّمَّا يَعْلَمُوْنَ۔ کیا پھر ہر آدمی جنت مین داخل
کئے جانیکی طمع کرتا ہے۔ ایسا نہیں ہم نے جس شئے سے اوس
کو پیدا کیا ہے وہ معلوم کرلین گے۔ یعنے اپنی حقیقت کو دیکھکر

سمجھ لین گے کہ ہم جو دوزخ مین داخل کئے جا رہے ہیں ہماری
حقیقت کا اقتضا دوزخ ہی مین داخل کئے جانے کا تھا
اس مین قضا و قدر کا شکوہ اور دخول جنت کی طمع بالکل
بے محل ہے۔ حافظ شیرازی نے اس کا پتہ دیا ہے ؎

مہمان کشت خویشیم گر نیک و گر بد است
حاشا کہ ہیچ شکوہ بود از قضا مرا

یہان ایک شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ جب حق تعالیٰ قادر
مطلق اور ارحم الراحمین ہے پھر ایسی مخلوق کی جس میں خیر
کا کوئی ذرہ نہیں تھا اصلاح کیوں نہیں کی گئی اور اگر اصلاح
کی قابلیت اون مین نہ تھی تو اون کو کیون پیدا کیا گیا حالانکہ
انسانی مصلحان بنی نوع انسان اس سے متاثر ہیں ؎

اگر بینیم کہ نابینا و چاہ است
اگر خاموش بنشینم گناہ است

وہ تو ارحم الراحمین و رب العالمین ہے۔ اس کا شرعی جواب تو یہ ہے کہ اصلاح اوس کے ذمہ واجب نہیں ہے۔ اصول کا مسئلہ طے شدہ ہے پھر اوس کو خیر و شر دونوں کو پیدا کرنا مقصود ہے کیونکہ خیر و شر دونوں اوس کی ذات میں مضمر ہیں۔ اور اس کے ذاتی شیون ہیں جہان اوس کی ذات اپنے مکارم صفات کی حامل ہے وہان حقائق ممکنات اور اون کے شرور کو لئے ہوئے جامع خیر و شر ہے اگرچہ شر اون کی طرف منسوب نہیں ہے بلکہ وہ حقائق ممکنات کی خصوصیات سے ہے۔ جب تم نے بچے کو گود میں لیا تو اوس کے

ساتھ اوس کے پیٹ کی آلایش و بول و براز وغیرہ بھی تمھارے گودمین سوار ہے مگر تمھارا جسم تمھارے کپڑے اوس سے پاک ہین۔ خارج مین آنے کے بعد بول و براز بچے کے طرف منسوب ہوتا ہے۔ تمھارا نام کوئی نہیں لے سکتا۔ ایسے ہی مخلوق کے خارج مین آنے یعنے پیدا ہونے کے بعد اوس کے شرور اوسی کے طرف منسوب ہون گے نہ کہ خالق کے طرف اسی واسطے رسول خدا صلعم نے ارشاد فرمایا۔ وَالشَّرُّ لَیْسَ اِلَیْکَ یعنے شر آپ کی طرف منسوب نہیں ہے۔ اگرچہ مرتبہ خلق سے پہلے آپ ہی اس کے حامل تھے اور مرتبہ خلق مین آپ ہی اس کے خالق ہیں۔ اسی واسطے اس کی ذات جامع الاضداد ہے ہادی اور مضل خود ہے نافع اور ضار آپ ہی ہے۔ محی اور ممیت خود ہے

قابض اور باسط آپ ہی ہے۔ رحمن اور قہار خود ہے وغیرہ وغیرہ۔ ایک صفت دوسری صفت کی معرف ہے۔ جیسے عدم یعنے ذات خلق وجود یعنے ذات حق کی معرف ہے۔ اَلْاَشْیَاءُ تُعْرَفُ بِاَضْدَادِھَا۔ اگر شر کو پیدا نہ کیا جاتا تو خیر کو خیر نہیں کہہ سکتے تھے اور اوس کے اسمائے جلالی معطل رہجاتے تھے بلکہ وہ آپ بھی معطل رہجاتا تھا۔ صفات کی نفی سے ذات کی نفی مستلزم ہے۔ شیخ اکبرؓ فرماتے ہیں۔ اَلْوُجُوْدُ اِذَا نُسِبَتْ اِلَی الْحَقِّ قُلْتُ قَدِیْمٌ وَاِذَا نُسِبَتْ اِلَی الْخَلْقِ قُلْتُ مُحْدَثٌ یہ اس قسم کا مقولہ ہے جیسے اس مقدس قوم کے دوسرے ملفوظات ہیں جن کو اون کے اصطلاح میں ارشاد شیخ کہتے ہیں مثلاً حرکت ایک نسبت دو۔ ایک طرف

تنزیہ کے دوسری طرف تشبیہ کے۔ ایسے ہی شیخ نے فرمایا
وجود ایک۔ نسبت دو۔ نسبت بہ حق قدیم۔ نسبت بہ خلق حادث
اس سے یہہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ وجود دو ہیں۔ وجود حق اور وجود
خلق۔ ایسا نہیں بلکہ وہی وجود واجب قدیم جب بہ لباس خلق
ظاہر ہوا تو اس صورت میں اوس وجود واجب کو صورت کے
لحاظ سے حادث کہیں گے۔ جیسے کلام الہٰی جو صفت نفسی قدیم ہے
ملبس بہ لغت عرب و نزول کے لحاظ سے اس کو محدث کہا گیا
وَمَا يَأْتِيهِمْ مِنْ ذِكْرٍ مِنَ الرَّحْمَٰنِ مُحْدَثٍ إِلَّا كَانُوا
عَنْهُ مُعْرِضِينَ۔ یعنے جب اون کے پاس خدائے رحمٰن
کا کوئی نیا کلام آتا ہے اس سے اعراض کرتے ہیں چونکہ ہر مقام
اپنے مقتضاء کا طالب ہے صورت کا ذاتی اقتضاء بوجہ اوس کے

قایم بغیر ہونے کے حدوث کا اقتضا ہے۔ اس لئے وجود
واجب پر تلبس بصورت کی وجہ سے حدوث و امکان تکلیف
تعذیب تنعیم وغیرہ کے احکام مرتب ہون گے۔ گر حفظ مراتب
نکنی زندیقی کے یہی معنی ہین۔ جیسے کوئی بادشاہ فقیر کے بھیس
مین سیر کو نکلے۔ اوس وقت بادشاہ اگرچہ بادشاہ ہے مگر
تلبس بصورت فقیر ہونے کی وجہ سے اوس کو بادشاہ یا بادشاہی
آداب کا مستحق نہیں کہین گے۔ اس کے متعلق شیخ اکبرؒ نے فتوحات
مین ایک حدیث روایت کی ہے شہر حلب مین میرے مکان
مین ابراہیم بن سلیمان نے ایک معتبر اور ثقہ لشکر ہمارے سی
مجھے حدیث بیان کی کہ اوس نے ایک سانپ کو مار ڈالا اسی
وقت اوس کو جن اوٹھا کے لے گئے۔ اور جنون کے سردار کے روبرو

لے جا کر کھڑا کیا اور کہا کہ اس نے ہمارے چچا زاد بھائی کو قتل
کر ڈالا ہے۔ لکڑ ہارے نے کہا مجھے معلوم نہین آپ لوگ کیا
کہہ رہے ہین۔ مین تو ایک لکڑ ہارا آدمی ہوں۔ میرے سامنے
ایک سانپ آیا مین نے اوس کو مار ڈالا۔ جنون نے کہا وہی تو ہمارا
چچیرا بھائی تھا۔ جنون کے سردار نے کہا اس آدمی کو چھوڑ دو
اور جہاں سے لائے ہو وہیں پہونچا دو اس کو پکڑنے کا تم کو
کوئی حق نہیں ہے مین نے رسول اللہ صلعم سے سنا ہے کہ آپ
ہم اجنہ کو فرماتے ہیں۔ مَنْ تَصَوَّرَ فِی غَیْرِ صُوْرَتِہٖ فَقُتِلَ
فِیْہِ فَلَا عَقْلَ فِیْہِ وَلَا قَوَدَ۔ یعنے جس نے اپنی ذاتی
صورت کو چھوڑ کر کسی غیر کی صورت اختیار کی ہو پھر وہ اوسی
غیر صورت میں مار ڈالا گیا۔ اوس وقت نہ کسی سے دیت لیجائیگی

نہ قصاص۔ تمہارے بھائی نے سانپ کی صورت اختیار کی اور
سانپ آدمی کا دشمن ہے۔ لکڑہارے نے سردار اجنہ سے
کہا آپ یہ کیا بات کہہ رہے ہین کہ مین نے رسول خدا صلعم سے
سنا۔ کیا آپ نے آنحضرت کو دیکھا ہے۔ سردار اجنہ نے کہا ہان
مین ان جنون مین کا ایک جن ہون جو مقام نصیبین مین آنحضرت
صلعم سے خود سنا ہے۔ اب اس جماعت مین سے مین ایک ہی
باقی رہ گیا ہون لہذا مین اپنے لوگون مین آنحضرت صلعم سے
سنے ہوئے کے مطابق حکم کرتا ہون۔ اگرچہ صورت بذات خود
قایم نہین بلکہ ہستی حق کے کنارون پر سوار ہے۔ مگر احکام
صورت ہی پر مرتب ہین کیونکہ یہ صورتین حق سبحانہ کے
علمی خزانہ کی محفوظ صورتین ہین۔ ان کے گن اور ان کے احکام

بتلانے کے حیلہ سے اپنے خدائی کے اظہار اور اسرار کی شوکر۔ سے
اعلان کا بیڑا اٹھا کر آپ ان صورتون سے ظاہر ہوا۔
میرے اوستاد فرماگے ہیں ؎

حسن مخفی نے ترے خود آپ ہی بلوا کیا
طالب عشاق ہو کر کو بکو جلوہ کیا
عشق بازی راز تھا جب تک تھا اپنے آپ مین
ایک سے جب دو ہوئے پھر راز کا افشا کیا
پردہ داری عاشقون کی تھا ترا شیوہ قدیم
آج خود پردہ میں ہو کر مجھکو کیون رسوا کیا
آپ ہی کھیلا شکار اس بے خبر کی آڑ مین
چال کے صدقے ترے صیاد بابا کیا کیا

لہذا اس عالم میں صورت ہی کی خدائی اور اوس کے احکام
ہین وہان صورت بدلنے سے بادشاہ کا جبروت جاتا رہا اور
گدائی کی صورت نے کاسۂ گدائی بادشاہ کے ہاتھ میں دیدیا۔
یہان صورت بدلنے کی بدولت سانپ کی صورت نے جن کو
ایک لکڑہارے کے ہاتھ سے مفت قتل کرادیا۔ اسی طرح مخلوق
کی صورت اختیار کر کے واجب الوجود قدیم کو ممکن اور حادثات
ٹھیرا دیا۔ اور اوس پر صورت کے احکام مرتب ہوکر خلاف ورزی
حکم صورت سے۔ قتل۔ دار۔ قطع ید۔ ماتہ جلدہ وغیرہ کی سزا وں
کا مستوجب بنا دیا۔ اس صورت پرستی کے احکام کا نام شریعت
ہے۔ جس کے جبروت نے غوث۔ قطب۔ پیغمبران اولوالعزم
اولیا، ذوی القلوبین والتمکین و عاشقان جانباز کو اپنی ٹھوکر کا

غلام بنالیا۔ پھر بادشاہ بادشاہ ہے۔ فقیر فقیر ہے۔ سانپ سانپ ہے۔ جن جن ہے۔ خدا خدا ہے۔ بندہ بندہ ہے۔ خدا بندہ نہیں ہوسکتا۔ بندہ خدا نہیں ہوسکتا۔ ہر ایک اپنی اپنی حقیقت پر قایم ہے۔ حقیقت کسی کی نہیں بدلتی۔ حق سبحانہ تعالیٰ نے تلبیس بصورت ممکنات میں اپنی قدرت کا عجیب کمال تبلایا ہے جو عقل مخلوق کی سمجھ سے بالکل باہر ہے۔ حضرت جامیؒ کا ارشاد ہے ؎

ممکن زتنگنائے عدم تا کشید رخت

واجب بجلوہ گاہ عیان نانہادہ گام

در حیرتم کہ این ہمہ نقش غریب چیست

بر لوح صورت آمدہ ملحوظ خاص و عام

ہر یک بصفت ایک ز مرآۃ یک دگر

بر داشتہ ز جلوۂ احکام خویش کام

بادہ نہان و جام نہان آمدہ پدید

در جام عکس بادہ و در بادہ عکس جام

پھر شیخ رض فرماتے ہیں۔ کُلُّ حَقِیْقَۃٍ مُتَّصِفَۃٍ بِالْوُجُوْدِ فَھِیَ لَاھِیَ فَالْعَالَمُ کُلُّہٗ ھُوَ لَاھُوَ وَالْحَقُّ الظَّاھِرُ بِالصُّوْرَۃِ فَھُوَ لَاھُوَ فَھُوَ الْمَحْدُوْدُ الَّذِیْ لَا یُحَدُّ وَالْمَرْئِیُّ الَّذِیْ لَا یُرٰی یعنے کوئی عین ثابتہ جب وجود سے متصف ہوتی ہے یعنے مرتبہ ثبوت سے مرتبۂ خارجی مین آتی ہے اب وہ عین ثابتہ وہ نہیں رہی یعنے بلکہ اوس کی عدمی صورت وجود سے قایم ہوکر شئے ثالث بن گئی۔ لہذا تمام عالم جو مرتبۂ

مین تھا اب وجود حق کے ساتھ قایم ہونے کے بعد وہ عالم
نہیں رہا۔ ایسے ہی حق جو بصورت مخلوقات ظاہر ہوا ہے اب
وہ حق یعنے تنزیہی حالت والا مشبہہ عالم ہونے کے بعد وہ
نہیں رہا کیونکہ تنزیہی حالت مین غیر محدود تھا اب تشبیہی صورت
مین محدود ہو گیا۔ اور جیسے تنزیہی حالت مین غیر مرئی تھا اب
مرئی ہوا یعنے اب ہر کوئی اوس کو دیکھ سکتا ہے سمجھے یا نہ سمجھے
مولانا کمال الدین قدس سرہٗ فرماتے ہین ؎

وہی وجود منزہ کہ با نزاہت خویش
ہوا ہے جلوہ نما در شباہت ہر شئے
وہی وجود کہ وحدت مین جس کی تھی شہرت
عیان اب اوس کی ہے وحدت بکثرت ہر شئے

وہی وجود کہ لاحد و لانہایت ہے

کیا ظہور بحد و نہایت ہر شئے

وہی وجود کہ بالذات ہے بلا کم و کیف

لیا تمثل کیف و کمیت ہر شئے

اگرچہ حق تعالیٰ کو بجائے خود مرتبہ علم میں مشاہدہ کائنات کے حاصل رہنے سے ایجاد خلق سے استغنا تھا اور ہے مگر خلق کو بھی مرتبہ ثبوت میں آغوش حق کے اندر مشاہدہ حق کا نشہ تھا بلکہ ظہور حق و خلق عین خلقت ہی گئی۔

دیکھو حضرت عمر فاروق رضؓ کیا فرماتے ہیں "کاش میری ماں مجھے نہ جنتی۔ کاش عمر بکرا ہوتا تو اوس کو کاٹ کر کھا لیتے۔"

اسی طرح مولائے روم ارشاد فرماتے ہیں ؎

بشنو از نے چون حکایت می کند

وز جدائیہا شکایت می کند

حضرت جامیؒ بھی یہی فرماتے ہیں ؎

خداوندا ز ہستی سادہ بودیم

ز بیم نیستی آزادہ بودیم

میرے استادؒ بھی اس طرح ارشاد فرماتے ہیں ؎

بے خبر افتادہ بودم در عدم

خالی الذہن از حدوث و از قدم

فارغ از ہستی و بیم نیستی

وز خیال از کجا و کیستی

من ندانستم کہ فردا اے وجود

این بلاہا بر سرم خواہد فرود

حضرت سعدی باہے عاشقان کار شاد سنو ے

بدریا در منافع بے شمار است

وگر خواہی سلامت بر کنار است

عارف شیرازی جو دار اقتضائے عرفان کے صدر ہیں ارشاد فرماتے ہیں سیر دریائے ہستی مین بے شمار فوائد ہین یعنے کمال روحانی ولایت ونبوت وشاہی وگدائی وغیرہ سب کے سب اس ہستی پر موقوف ہین یعنے بغیر اس کے کوئی مرتبہ حاصل نہیں ہوتا نہ خیر کا نہ شر کا مگر اس مین خطرے اور آفات بہت ہین ۔ مراجعت کے بعد پرسش کے جوابات ادا کرتا نہایت مشکل ہے کہ اس بحر ہستی کے

سفر سے کیا کیا تبرکات لائے ہیں وغیرہ لہذا سلامتی کنارہ پر ہی ہے یعنے نیستی مین ؏ نے غم دزد نے غم کالا ۔
نے غم و اندیشہ سود وزیان ؎ نے خیال این فلان وآن فلان

ابتدا مین اس مسئلہ کے سمجھنے مین نہایت پریشان کن شبہات سد راہ ہوتے ہین مگر اس علم کے جاننے والون کی خدمت مین حسن ظن و عقیدت سے حاضر ہونے اور مداومت استماع ارشادات ان حضرات کے چند روز مین یہ مسئلہ ذہن نشین ہو جاتا ہے ۔ اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ اس مین کچھ بھی اشکال نہین ۔ بڑا اگر اور سب مشکلات کا مشکل کشا مسئلہ وہ ذات حق و خلق اور یک وجود حق کو ضبط کر لینا ہے۔ اس کے بعد یک دیدن سکا مراقبہ نظری (مین نہین ہون حق موجود ہے) جاننے کی

کوشش کرنا جس شئے پر نظر پڑے صورت شئے سے ذہول اور
اس کے پیچھے پر نظر کرتا رہے کہ یہ اپنی شکل نمودار شدہ)
ہر شئے کا ہے بنا وجود حق ہے۔ جس سے اس شئے کی نمود ہے
ابتدا میں صورت شئے کو رہنمائے حق بنائے۔ چند روز میں اگر
فضل خدا شامل حال ہوا تو حجاب صورت بقدر استعداد مرتفع
ہوتا جائے گا۔ اور ہر شئے میں ہستی حق کی گردشی کا احساس و جداناً
اور کشفاً بڑھتا جائے گا۔ جہاںتک سالک کا حصہ ہے اور ایک
خاص قسم کا سکر ایذر غنا و قلبی اپنا اثر بین دکھائیگا۔ دوست
دشمن کا تفاوت اوٹھ جائیگا۔ صلح کل کی شان اپنا رنگ جمائیگی
خلاء و ملاء میں ایک حالت رہے گی۔ اگر چاہے بھی تو گناہ سرزد
نہوگا جیسا سیدنا یوسفؑ کے حق میں لولا ان راٰ

بُرْهَانَ رَبِّهِ سے وہی ادب نبوت کی شرم وحیا مراد ہے
نہ یہ کہ سیدنا یعقوب کی شبیہہ دکھلائی گئی تھی جیسا کہ مفسرون کا
بیان ہے خدا کے دیکھنے والون کو آدمی کی صورت سے شرمایا
نہین جاتا۔ ادب حق اوس کا ہر وقت رفیق ہے۔ پہر چشم نبوت
کی حیا کا کیا کہنا۔ ادنے غفلت اس مرتبہ مین گناہ اکبر ہے چہ
جائیکہ گناہ کبیرہ مین ملوث ہونے کا قصد کرنا۔ حسن بصری رح
کے پاس کوئی شخص مرید ہونے کے واسطے آیا آپ نے فرمایا
میان کیون مصیبت مین پڑتے ہو تم اب اس مرتبہ مین ہو کہ
جب تک گناہ تم سے سرزد نہو تب تک لکھا نہین جاتا ہمارے
پاس گناہ کا خطرہ بھی لکھا جاتا ہے۔ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِیْ
اَنْفُسِکُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ یُحَاسِبْکُمْ بِهِ اللّٰهُ کو جو لَا یُکَلِّفُ اللّٰهُ

نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا سے منسوخ بتلاتے ہیں ایسا نہیں کہ قرآن مجید ہر سر آدمیوں کے لئے ہدایت ہے خواص کے لئے بھی وہی حکم ہے قرب الٰہی کی طرف جوں جوں قدم بڑھتا ہے ادب اور قیود حضوری اوسی قدر مزید ہوتا جاتا ہے۔ بہرحال اس مراقبہ میں ادب کہاں تک بڑھتا ہے اور زبان الحمدللہ کہاں تک کہتی ہے سالک کو خود محسوس ہوگا۔ اس مقام میں یہ لوگ کبھی عینیت کے غلبہ میں انا الحق کا نعرہ لگاتے ہیں (وجوداً) اور جب غیریت غالب ہوتی ہے تو انا العبد کہتے ہیں حضرت خواجہ بندہ نوازؒ فرماتے ہیں۔

ما ہیچ نہیم جملہ مائیم ⁂ گہ چون مگسیم گہ ہمائیم
سلطان حقیقتیم لیکن ⁂ در کسوت آب و گل گدائیم

اس میں عینیت کا بھی اظہار ہے اور غیریت کا بھی۔
ما ہیچ نئیم ہگیسیم۔ گدائیم۔ غیریت ذاتی کا بیان ہے۔ جملہ ایم۔
ہمائیم۔ سلطان (وجوداً) حقیقی عینیت کے روسے۔

حضور اقدس کا اسلام کے ارکان بیان فرمانے کے بعد احسان کی تعریف میں کانک تراہ فرمانا طریقت او حقیقت کا سبق دینا ہے۔ عبادت رب بغیر کانک تراہ کے عبادت شریعت ہے جو مسقط فرض ہے۔ عالم محجوب اور جاہل دونوں اس عبادت میں یکساں ہیں عالم کو اگر فضیلت ہے تو صرف علم کی ہے اور عبادت رب کانک تراہ کو لے کر عبادت اہل طریقت و حقیقت ہے جس کا نام احسان یا مشاہدہ ہے۔ اکابر سلف شریعت و طریقت دونوں کے جامع ہوتے

تھے بعد میں بتدریج تفریق ہوتی گئی علمائے طریقت اور شریعت
جس قدر شرعی خدمات سے مشرف ہونے لگے احسان سے ان کو
اوسی قدر بے بہرگی بڑہتی گئی۔ اور جو لوگ یاد خدا میں لگ گئے
انہیں علوم شرعیہ سے غفلت ہونے لگی۔ اس وقت تلبیس
ابلیس کو اچھا موقعہ ملگیا ہر دو فریق کو اپنی وحی کا تختہ مشق
بنالیا۔ وہاں علماء کو احسان فراموش ہوئی یہاں جہال فقراء
العلم حجاب الاکبر کے نعرے مارنے لگے اور اتحادی ہمہ
اوست کی گیت گانے لگے۔ وہاں غیریت کا شرک پھیلا
یہاں عینیت کے اتحاد کی وبا پھوٹ پڑی اور عالمگیر ہوگئی۔
علماء اہل طریقت کو زندیق کہنے لگے فقراء اہل علم کو دوئی کے
قائل ہونے کی وجہ سے مشرک بنانے لگے۔ زمانہ ساتھ ساتھ

ایسے نفوس کو بھی پیدا کرتا رہا۔ جو شریعت اور طریقت دونوں

کے جامع رہے۔ یہ حضرات علمائے ربانیین کے نام سے موسوم

ہوئے۔ چونکہ یہہ اچھے لوگ تھے اور اچھوں کی تعداد ہمیشہ کم

رہی ہے۔ حق سبحانہ سب سے اچھا ہے اس لئے وہ ایک

فرد ہے۔

حاصل یہ ہے کہ طریقت جان شریعت ہے اور شریعت

جسم طریقت جسم بے جان چیونٹیوں کی خوراک ہے اور جان

بے جسم معطل محض ہے۔ اب تک حقیقت یعنے یک دانستن

اور معرفت یعنے یک دیدن کا بیان تھا اوس کے بعد یک

شدن یعنے مرتبہ قرب ہے۔ جو حال بلا علم کا مرتبہ ہے اور

ناپائیدار حالت ہے۔ حضور انور اس کے متعلق لِي مَعَ اللهِ

وقت فرماتے ہین اس حالت کو دوام نہیں ۔ اولیاء کا کیا کہنا ہے سکر: انمی جو بعض اہل جذب کو ہوتا ہے یہ ضرور نہیں کہ وہ تنزیہ صرف مین ہے سالک کو عالم شہادت سے لے کر ہر قدم پہ عجائبات کا مطالعہ ہے اور ہر قدم پر سکر ممکن ہے یہ ضرور نہیں کہ مرتبہ تنزیہ صرف میں جا کر سکر اور لاعلمی ہو۔ یون تو ہر مرتبہ مین شریعت سے لے کر طریقت معرفت ہر مرتبہ مین قرب میسر ہے اپنے حصہ کے موافق مگر قرب مرتبہ تنزیہ جو بغیر صفات اسماء کے تجلیات کے اور بغیر اعتبارات و تعینات کے تنزیہ محض یعنی تجلی ذاتی کے قرب سے مشرف ہونا۔ اوس کو شیخ اکبر رض بوجہ لزوم تعطل ذات جائز نہیں سمجھے اور شیخ مجددؒ اس کو خاصہ ذات اقدس خاتم الانبیا صلعم فرماتے ہیں۔ اور تنزیہ اتباع آقائے نامدار

غلامان حضور اقدس کو بھی تابعیت اور غلامی کی حیثیت سے جواز کی امید دلاتے ہین ۔ اور فرماتے ہین کہ غلام اپنی آقا کی معیت مین وہان تک جا سکتا ہے ۔ جہاں دوسرے سردار نہیں جا سکتے ۔ مگر غلام غلام ہی ہے اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ اولیاے محمدی دوسرے انبیا سے فوقیت رکھتے ہین ۔ غلام کی فضیلت مین وجہ نبوت کے مرتبہ سے نکر نہیں کھا سکتی ۔ چونکہ آپ ہیت تنزیہی کو جائز رکھتے ہین ۔ اس لئے مجددی طریقہ مین کمالات نبوت کے مراقبہ مین تنزیہ صرف کا مراقبہ کیا جاتا ہے ۔

اصل مین یہ حضرات فیضان الہی کے دریائے بسیط کے مد وجزر مین ہین ۔ مد کی صورت مین پانی اوپر کھنچ گیا گویا خشکی مین رہ گئے ۔ اس حالت کا علم ہوتا ہے اس کا بیان بھی

